فارسی زبان سیکھنے کیلئے آسان کتاب

آؤ فارسی سیکھیں

یعنی

# فارسی اُردو بول چال

مخدوم صابری

بنام خداوند بخشندہ و مہربان

فارسی زبان سیکھنے کے لیے آسان کتاب

# "آؤ فارسی سیکھیں"

(یعنی)

# فارسی اردو بول چال

(از)

پروفیسر مخدوم صابری ایم اے

ملنے کا پتہ

ملک بک ڈپو۔ چوک اردو بازار، لاہور

قیمت: 36 روپے

کتاب ——— آؤ فارسی سیکھیں یعنی فارسی اردو بول چال

مصنف ——— مخدوم صابری

ناشر ——— ملک بک ڈپو ، لاہور-۲

پرنٹر ——— ندیم یونس پرنٹرز لاہور

# صابری بک سینٹر

بسطامی روڈ ○ حسن آباد ○ لاہور




میں

اپنی

اس

ناچیز کوشش

کو

شہنشاہِ سخن

حضرت امیر خسروؒ

کے

نام

منسوب

کرتا

ہوں

مخدوم صابریؔ

# ابتدائے نگارش

فارسی جیسی شیریں زبان کی اہمیت محتاج وضاحت نہیں۔ یہ زبان ایران افغانستان ہی میں نہیں بلکہ پاکستان و ہندوستان کے علاوہ خلیجِ فارس کی عرب ریاستوں میں بھی بکثرت بولی اور سمجھی جاتی ہے۔

فارسی دنیا کی قدیم زبانوں میں سے ہے۔ مسلمانوں نے عربی کے بعد فارسی ہی کو اپنایا کیونکہ مسلمانوں کا بیشتر دینی و ادبی سرمایہ زبانِ فارسی میں ہے۔ ہندوستان میں مسلمانوں کے دورِ حکومت میں بھی قومی و سرکاری زبان فارسی ہی تھی، لیکن بدقسمتی سے سلطنتِ مغلیہ کے زوال کے بعد اسے تدریج فراموش کیا جاتا رہا۔ یہ امر قابلِ ستائش ہے کہ ایک بار پھر اس زبان کی اہمیت کو سمجھا گیا ہے اور اب سرکاری سطح پہ بھی فارسی زبان کو صحیح معنی میں ترقی دینے کے لیے قدم اٹھایا جا رہا ہے اور حکومت کی سرپرستی میں تدریسی مراکز کا سلسلہ شروع کیا جانے والا ہے۔

زیرِ نظر کتاب فارسی زبان سیکھنے کے خواہش مند حضرات اور بالخصوص تلاشِ روزگار کے لیے بیرونِ ملک جانے والوں کی ضروریات کو مدِنظر رکھ کر لکھی گئی ہے۔ کتاب کا اندازِ بیاں سہل، پیرایہ دلچسپ اور اسلوب عام فہم بنانے کی کوشش کی گئی ہے تاکہ قارئین کتاب کے مطالعہ میں کسی قسم کی کوفت محسوس کرنے کی بجائے دلچسپی اور دلبستگی پائیں۔

آخر میں قارئین سے درخواست ہے کہ ہمیں اس کتاب کی خامیوں اور خوبیوں سے مطلع فرمائیں۔ آپ کی تجاویز نہایت شکریہ کے ساتھ قبول کی جائیں گی اور آئندہ طباعت میں یقیناً آپ کے مخلصانہ مشوروں پر عمل کیا جائے گا۔

مخدوم صابری

# جُملہ

(THE SENTENCE)

| مُسندالیہ (SUBJECT) | مُسند (PREDICAT) |
|---|---|
| ۱۔ احمد عقلمند ہے | احمد دانا است |
| ۲۔ محمود کامیاب ہوگیا۔ | محمود کامیاب گشت |
| ۳۔ احمد کا بھائی بیوقوف تھا | برادرِ احمد نادان بُود |
| ۴۔ حامد مدرسے سے نکال دیا گیا۔ | حامد از مدرسہ خارج کردہ شد۔ |
| ۵۔ احمد نے محمود کو ایک کتاب دی۔ | احمد محمود را کتابی داد |

اُوپر کی مثالوں کو غور سے دیکھا جائے تو یہ سمجھ میں آتا ہے کہ ہم جو فقرے یا جملے بولتے یا لکھتے ہیں۔ اُن سب میں دو باتیں ہوتی ہیں۔

ایک تو یہ کہ اس میں کوئی نہ کوئی بات بتائی جاتی ہے۔ دوسرے یہ کہ وہ بات کسی نہ کسی کے بارے میں بتائی جاتی ہے۔

جیسے۔ پہلی مثال میں۔ احمد کے بارے میں اُس کے عقلمند ہونے کی بات بتائی گئی ہے۔ دوسری مثال میں محمود کے بارے میں اس کے کامیاب ہوجانے کی بات بتایا گیا ہے۔ تیسری مثال میں احمد کے بھائی کے متعلق اس کے بیوقوف ہونے کی بات بتائی گئی ہے۔ چوتھی مثال میں حامد کے مدرسے سے نکالے جانے کی بات بتائی گئی ہے۔

اسی طرح پانچویں مثال میں احمد کے بارے میں بتایا گیا ہے کہ اس نے محمود

کو ایک کتاب دی۔ اس سے یہ بات معلوم ہوگئی کہ ہر جملہ میں یہ دونوں باتیں ضرور ہوتی ہیں اور جب تک یہ دونوں باتیں نہ پائی جائیں اس وقت تک بولنے یا لکھنے والے کی بات پوری یعنی مکمل نہیں ہوسکتی۔ اور جب تک اس کی بات پوری نہ ہو وہ جملہ نہیں کہا جاسکتا۔ خلاصۂ کلام یہ ہے کہ "جملہ" لفظوں کے ایسے مجموعے کو کہتے ہیں جس سے کہنے والے کی بات پوری ہو جائے یعنی جس میں کوئی بات کسی کے بارے میں بتائی گئی ہو۔

اس کے بعد اب یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ جملے میں جس کے بارے میں کوئی بات بتائی جاتی ہے اُسے مُسندالیہ یعنی (SUBJECT) کہتے ہیں اور جو بات کسی کے بارے میں بتائی جاتی ہے اسے مُسند (PREDICAT) کہتے ہیں۔

## (یاد رکھنے کی باتیں)

۱۔ جملے میں مسندالیہ کے علاوہ باقی مسند ہوتا ہے۔

۲۔ مُسندالیہ ہمیشہ کوئی اسم نکرہ یا معرفہ ہی ہوتا ہے۔
فعل کبھی مُسند الیہ نہیں ہو سکتا۔

۳۔ مُسند کبھی اسم اور کبھی فعل ہوتا ہے

## (اگلے اسباق کا الحاق)

اب ہم اگلے اسباق میں لفظوں کے ایسے مجموعے بیان کریں گے جو جملے نہیں ہیں۔ کیونکہ اُن میں مُسندالیہ اور مُسند دونوں نہیں پائے جاتے۔ اس لیے ان مرکبات کو مرکب ناقص کہتے ہیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کے فقروں میں سے مُسندالیہ اور مسند الگ کیجئے۔

(۱) شُما بَروید (۲) نوشیرواں عادل بود۔ (۳) آفتاب طلوع کرد۔ (۴) او دانا است (۵) ایں سگِ سیاہ ہست (۶) برادرِ بزرگ شما می دَوید۔ (۷) آں دو خامۂ سیاہ کُجا است (۸) پدرِ من و شما ہر دو کُجا اند۔ (۹)

دُزد برای دُزدی رفت (۱۰) دُود از دُودکش خارج می شود ۔
(۲) ذیل کے فقروں کا فارسی میں ترجمہ کریں ۔
(۱) احمد پاس ہوگیا ۔ (۲) دن روشن تھا ۔ (۳) کمرہ خراب ہوگیا ۔ (۴) دروازہ اونچا ہے (۵) کھڑکی نیچی ہے (۶) تختی خوبصورت ہے (۷) اسلم امیر ہے ۔ (۸) گھوڑا چالاک ہے ۔ (۹) احمد کلرک ہُوا ۔ (۱۰) دوات پھیکی تھی ۔
**اشارات** :۔ نکال دینا ۔ خارج کردن ، تبدیل ہونا ۔ تبدیل گشتن ، نکلنا ۔ طلوع کردن ، دُودکش ۔ چمنی ، پاس ہونا ۔ کامیاب شدن ۔ اُونچا ۔ بالا ، بلند ۔ نیچا ۔ زیریں ، تختی ۔ لوح ، خوبصورت ۔ قشنگ ، زیبا ، چالاک چابک ، کلرک ۔ محرّر ، پھیکی ۔ آبکی ۔ دروازہ ۔ دَر ، کھڑکی ۔ دریچہ

---

# مرکب اضافی

POSSESSIVE

| اُردو | | | فارسی | |
|---|---|---|---|---|
| مضاف الیہ | | مضاف | مضاف | مضاف الیہ |
| درزی | کی | دکان | دکانِ | خیّاط |
| پانی | کا | پیالہ | کُوزۂ | آب |
| درزی | کی | مشین | ماشینِ | خیّاط |
| اُس | کا | رُومال | دستمالِ | اُو |
| ملک | کا | بادشاہ | پادشاہِ | مُلک |
| اُس | کا | کاج | دُگمۂ | اُو |
| بادشاہ | کا | ملک | مُلکِ | پادشاہ |

---

اُوپر کی مثالوں میں درزی کا دکان سے ، پانی کا پیالہ سے ، درزی کا مشین سے اور اسی طرح اور باقی مثالوں میں ایک لفظ کا دوسرے لفظ سے تعلق ہے اس تعلق کو قواعد میں " اضافت" کہتے ہیں۔

**مضاف الیہ** | جس سے تعلق ظاہر کیا جائے۔ مثلاً اوپر درزی کی دکان میں درزی سے دکان کا تعلق ظاہر کیا گیا ہے چنانچہ درزی یا خیاط مضاف الیہ ہے۔

**مضاف** | جس کا تعلق پیدا کیا جائے۔ مثلاً اسی مثال میں دکان کا درزی سے تعلق ظاہر کیا گیا ہے لہٰذا دکان مضاف ہے۔

اُوپر کی مثالوں کے مطالعہ سے آپ یہ بات بہت آسانی سے سمجھ سکتے ہیں کہ اردو میں "مضاف الیہ" پہلے اور "مضاف" بعد میں آتا ہے لیکن فارسی میں "مضاف" پہلے اور "مضاف الیہ" بعد میں آتا ہے۔

اردو میں علامتِ اضافت "کا ، کے ، کی" ہے۔ لیکن فارسی میں صرف زیر ( ـِ ) ہی اضافت کا کام دیتا ہے۔ مثلاً اس میں احمد کی کتاب کا ترجمہ "کتابِ احمد" ہوگا۔

اگر مضاف کے آخر میں الف یا واؤ ہو تو زیر سے پہلے "ئے" زیادہ کر دیتے ہیں ، مثلاً پائے من ۔ رُوئے اُو وغیرہ اور اگر مضاف کے آخر میں " ہ " ہو تو صرف ہمزہ ( ء ) اضافت کا کام دیتا ہے۔ مثلاً خدا کا بندہ کا فارسی میں ترجمہ بندۂ خدا لکھا جائے گا۔

مرکب اضافی کے ترجمہ میں خاص طور پر اس بات کا خیال رکھنا چاہیے کہ اگر فارسی سے اردو میں ترجمہ کرنا ہے تو آخری لفظ پہلے آتا ہے اور باقی لفظ اسی ترتیب سے رہتے ہیں۔ اسی طرح اگر فارسی سے اردو میں ترجمہ کرنا ہو تو آخری لفظ سے سلسلہ وار پہلے کے الفاظ کا ترجمہ کرنا چاہیے۔ جیسے کتابِ برادرِ حامد۔ کا ترجمہ سلسلہ وار حامد کے بھائی کی کتاب ہوگا۔

# مشق

۱ - ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

لباسِ ایشان۔ سوراخِ سوزن۔ حلقۂ درویشاں۔ کفِ دست۔ برادرِ احمد۔ حکومتِ ایران۔ خانۂ حامد۔ کلاہِ اسلم۔ موسمِ سرما۔ کتابِ محمود۔ روئے شما۔ بوئے گُل۔ بالائے سر۔

۲ - ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

ایران کا بادشاہ۔ سونے کا پانی۔ بکری کا بچہ۔ ترجمہ کی کتاب۔ رات کی ٹھنڈک۔ قمیص کا دامن۔ درزی کا نوکر۔ حامد کا ربڑ۔ ہمارا چاقو۔ اس کی کتاب۔ اسلم کی بہن۔ گائے کا دودھ۔ احمد کا باپ۔ سلیم کی دوات۔

**اشارات :** سوزن۔ سوئی۔ کف۔ ہتھیلی۔ کلاہ۔ ٹوپی۔ سونا۔ زر بکری کا بچہ۔ بزغالہ۔ گائے۔ مادہ گاؤ۔ میٹھا۔ شیریں۔ ربڑ۔ مدادپاک کن۔ چاقو۔ قلمتراش۔ نوکر۔ خادم۔ پرانی۔ کہنہ

---

## مرکّب توصیفی

(ADJECTIVE)

| فارسی | | اردو | |
|---|---|---|---|
| صفت | موصوف | موصوف | صفت |
| سفید | قمیصِ | قمیص | سفید |
| سبز | کُلاہِ | ٹوپی | ہری |
| کوچک | خواہرِ | بہن | چھوٹی |
| خنک | آبِ | پانی | ٹھنڈا |
| گرم | نانِ | روٹی | گرم |
| سوم | درس | سبق | تیسرا |

---

اِن مثالوں کو دیکھنے سے یہ سمجھ میں آتا ہے کہ ان لفظوں کے مجموعے میں ایک لفظ دوسرے لفظ کی کیفیت، حالت یا تعداد وغیرہ کو ظاہر کرتا ہے۔ یعنی ایک لفظ دوسرے لفظ کی صفت ہے۔ اِس سے یہ سمجھ لینا چاہیے کہ ایسے لفظوں کے مجموعے کو جس میں ایک لفظ دوسرے لفظ کی صفت بیان کرے اس مرکّب کو "مرکّب توصیفی" کہتے ہیں۔ اور جو لفظ دوسرے لفظ کی صفت بیان کرے اُسے صفت اور جس کی صفت بیان کی جائے اسے موصوف کہتے ہیں۔ جیسے اوپر کی مثالوں میں، سفید۔ ہری۔ چھوٹی۔ ٹھنڈا۔ گرم اور تیسرا صفت ہیں اور اس کے مقابلے کے دوسرے لفظ موصوف۔

دوسری بات سمجھنے کی یہ ہے کہ فارسی میں مرکّب اضافی کی طرح مرکّب توصیفی میں بھی اُردو کے برعکس پہلے موصوف پھر صفت آیا کرتے ہیں اور مرکّب اضافی کی طرح موصوف کے نیچے "زیر" یا "ہمزہ" یا "ے" زیادہ کرکے صفت سے ملا دیتے ہیں، جیسے اُوپر کی مثالوں میں قمیص، سفید وغیرہ۔ اس کے علاوہ یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ۔

جب ایک موصوف کی کئی صفتیں ہوں تو ان صفتوں کو "واؤ عطف" یا "زیر" یا "ہمزہ" یا "ے" کے ذریعے آپس میں ملا دیتے ہیں۔ جیسے تازہ اور ٹھنڈا پانی۔ آبِ تازہ و خنک، ایسے ہی جو مذکر کی صفت ہوتی ہے وہی مؤنث کی ہوتی ہے۔ نیز موصوف جمع ہو یا واحد صفت ہمیشہ واحد ہی آتی ہے۔ مثلاً مردِ نیک سے مردانِ نیک، زنِ نیک سے زنانِ نیک۔

نوٹ:- مرکّب اضافی اور مرکّب توصیفی کا فرق اس طرح سمجھنا چاہیئے کہ مرکّب اضافی کے اندر اردو ترجمہ میں کا، کے، کی وغیرہ آتا ہے اور مرکّب توصیفی میں ایسا نہیں ہوتا ہے مثالوں کو دیکھ کر ذہن نشین کر لیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

طفلِ ناداں۔ پسرِ نیک۔ عادتِ بد۔ مادرِ مہرباں۔ شبِ تاریک۔ گُلِ خوش رنگ۔ اسپِ چابک۔ آبِ خنک۔ میوۂ شیریں۔ برادرِ کوچک۔ زنِ صالح۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

سفید کُتا۔ ہری شاخ۔ اونچی آواز۔ سُرخ کُرتا۔ نیک لڑکی۔ بے وقوف عورت۔ پانچواں سبق۔ خوبصورت قلمدان۔ میٹھا خربوزہ۔ ٹھنڈا پانی۔ گرم روٹی۔ پرانا کوٹ۔ میٹھا دودھ۔ اونچا کمرہ۔

**اشارات** ، قمیص۔ پیراہن۔ ٹوپی۔ کلاہ۔ بہن۔ خواہر۔ چھوٹی۔ کوچک ٹھنڈا۔ خنک ، خوبصورت۔ خوش رنگ۔ اونچی۔ بلند۔ آواز۔ صدا۔ کُرتا۔ پیراہن۔ کوٹ۔ کُت (یا) نیم تنہ۔ بے وقوف۔ ابلہ۔ کمرہ۔ اُطاق

## مرکب جار و مجرور

(PREPOSITIONS)

| فارسی | | اردو | |
|---|---|---|---|
| مجرور | جار | جار | مجرور |
| زمیں | از | سے | زمین |
| آسمان | تا | تک | آسمان |
| دیوار | بر | پر | دیوار |
| شما | برائے | لیے | تمہارے |
| صحرا | سوئے | طرف | جنگل کی |
| دوستاں | با | کے ساتھ | دوستوں |

حروفِ جار | ایسے حروف جو کسی اسم یا ضمیر کے ساتھ استعمال ہو کر انہیں ...

یا خبر سے ملاتے ہیں۔

**مجرور** | جس اسم کے ساتھ حروفِ جار آتے ہیں اُسے مجرور کہتے ہیں۔

اردو میں حروفِ جار اسم کے بعد اور فارسی میں اسم سے پہلے آتے ہیں۔ فارسی کے حروفِ جار اکثر یہ ہیں۔

از (سے)، تا (تک)، بر (پر)، در (میں)، دَرُوں (اندر)، بہ (ساتھ) با (سے)، زیر (نیچے)، بالا (اُوپر)، پس (پیچھے)، پیش (آگے)، تُوئی (اندر - ۱۸)، پائیں (نیچے)، رُوئے (پر)، بادسا[illegible]

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

از زمین۔ تا آسمان۔ بر دیوار۔ درون خانہ۔ بیرون دَر۔ زیرِ زمین بالای درخت۔ پس پردہ۔ پیش من۔ پائین باغ۔ رُوی سبزہ۔ با دوستان۔ بجز یک روپیہ شبنم تر۔ بر برگِ گل۔ در قلمدان۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

مشرق سے مغرب تک۔ صبح سے شام تک۔ زمین پر۔ شہر میں۔ دشمنوں کے ساتھ۔ ایک کتاب کے سوا۔ اس کے علاوہ۔ غروب کے بعد۔ طلوع سے پہلے۔ بیٹے کے واسطے۔ آقا کے سامنے۔ دوات میں۔ کرسی پر۔ کمرے کے اندر۔

اِشارات: طرف۔ سوئے۔ جنگل۔ صحرا۔ پہلے۔ بیٹی۔

---

# لوازمِ اسم

## تعداد = واحد و جمع

ہر اسم کے تین باتیں لازمی اور ضروری ہیں۔ اول تعداد یعنی (NUMBER) دوسرے جنس، تیسرے حالت۔ یعنی ہر اسم یا ایک (یعنی واحد ہوگا) یا دو اور دو سے زیادہ (یعنی جمع)۔ اسی طرح ہر اسم یا مذکر ہوگا یا مؤنث۔ نیز وہ یا تو فاعل حالت

میں یا مفعول حالت میں یا کسی اور حالت میں ہوگا ۔

## "اب پہلے فارسی

اسم کی تعداد کی صورتوں کا تصور کریں اور دیکھ کر سمجھیں کہ اس میں کیا کیا تبدیلیاں ہوتی ہیں ۔

| | اُردو | | فارسی | |
|---|---|---|---|---|
| | واحد | جمع | واحد | جمع |
| ۱ | میز | میزیں | میز | میزہا |
| ۲ | نیکی | نیکیاں | نیکی | نیکی ہا |
| ۳ | دوات | دواتیں | دوات | دوات ہا |
| ۴ | جاندار | جانداروں | جاندار | جانداراں |
| ۵ | عورت | عورتیں | زن | زناں |
| ۶ | نابینا | نابینا | نابینا | نابینایاں |
| ۷ | جنگجو | جنگجو | جنگجو | جنگجویاں |
| ۸ | بچہ | بچے | بچہ | بچگاں |
| ۹ | پرندہ | پرندے | پرندہ | پرندگاں |

اِن مثالوں کو غور سے دیکھنے کے بعد یہ سمجھ میں آسکتا ہے کہ: فارسی میں بے جان الفاظ کو جمع بنانے کے لیے اسم کے آخر میں " ہا " کا اضافہ کر دیتے ہیں ۔ جیسا کہ مثال ۱، ۲ اور ۳ میں واضح ہے ۔

لیکن جاندار اسموں کی جمع بنانے کے لیے اسم کے آخر میں " ان " زیادہ کر دیتے ہیں جیسا کہ مثال ۴ اور ۵ میں جاندار کی جمع جانداراں اور زن کی جمع زناں سے ظاہر ہے لیکن اگر جاندار اسم کے آخر میں " الف " یا " واو " ہو تو پھر اس کی بجائے " یاں " زیادہ کر دیتے ہیں جیسا کہ مثال ۶ اور ۷ میں نابینا اور جنگجو کی جمع نابینایاں اور جنگجویاں سے ظاہر ہے ۔ اسی طرح اگر جاندار اسم

کے آخر میں "ہ" ہو تو "ہ" کو "گ" سے بدل کر "اں" کا اضافہ کر دیتے ہیں
مثلاً پرندہ سے پرندگاں، بندہ سے بندگاں اور بچہ سے بچگاں۔
ایسے ہی بے جان کی جمع "ات" زیادہ کرکے بناتے ہیں۔ مثلاً مکان سے
مکانات، کاغذ سے کاغذات۔ لیکن اگر بے جان اسم کے آخر میں "ہ" ہو تو "ات"
کی جگہ "جات" لگاتے ہیں۔ جیسے کارخانہ کی جمع کارخانہ جات یا کارخانجات۔ اس
کے علاوہ کبھی خلاف قیاس بھی آتی ہے۔ مثلاً درخت سے درختاں۔
یہاں یہ بات جان لینی چاہیئے کہ جمع اور اسم جمع دو الگ الگ چیزیں ہیں اور
اسم جمع۔ یعنی (COLLECTIVE NOUN) دراصل کئی اسموں کے مجموعے کو
کہتے ہیں جیسے جماعت۔ لشکر۔ کلاس وغیرہ۔
اور جمع اور اسم جمع کا فرق یہ ہے کہ اسم جمع کا فرق یہ ہے کہ اسم جمع تعداد میں
واحد ہی شمار ہوتا ہے اور اس کی جمع بھی ہوا کرتی ہے۔ جیسے لشکر کی جمع لشکروں (
فارسی میں لشکراں) اسی طرح جماعت کی جمع جماعتوں یا (جماعت ہا) وغیرہ

## مشق

۱۔ ان الفاظ کے واحد بتائیے۔
پیالہ ہا۔ کتاب ہا۔ دکانہا۔ تصویر ہا۔ دوا ہا۔ ترازو ہا۔ طفلاں
پسراں۔ خواہراں۔ دانایاں۔ دروغ گویاں۔ دیوانگاں۔ پرندگاں۔
قلعجات۔ بیگمات۔ باغات

۲۔ ان الفاظ کی فارسی میں جمع بنائیے۔
کاغذ۔ ورق۔ تحفہ۔ کوہ۔ چمن۔ مدت۔ شاگرد۔ اُستاد۔ مرد۔ مہمان۔
شاعر۔ نابینا۔ آقا۔ نیک خو۔ حق گو۔ خواجہ۔ شاہزادہ۔ امیرزادہ۔ کارخانہ۔ نقشہ
کاپی۔ چوہا
اشارات: خواہر۔ بہن۔ اُستاد۔ معلّم۔ نقشہ۔ خریطہ۔ کاپی۔ بیاض
چوہا۔ مُوش۔

---

# اسم کی جنس

(GENDER OF NOUNS)

| بے جان | مشترک | مؤنث | مذکّر |
|---|---|---|---|
| (NEUTER) | (COMMON) | (FAMININE) | (MASCULINE) |
| کاغذ (اردو میں بے جان چیزیں بھی مذکر یا مؤنث بولی جاتی ہیں مگر فارسی میں ایسا نہیں ہے۔ | کودک (بچہ، بچی) وہ اسم جو مذکر اور مؤنث دونوں کے لیے استعمال ہوتا ہے | دختر (لڑکی) بیٹی | پسر (لڑکا) بیٹا |

(اب فارسی کی تذکیر و تانیث کے قاعدے سیکھیے)

فارسی میں زیادہ تر مؤنث اور مذکر کے لیے جدا جدا لفظ ہیں۔ مثلاً

| مؤنث | مذکر | مؤنث | مذکر |
|---|---|---|---|
| ماکیان | خروس | خواہر | برادر |
| مادر | پدر | مادیان | اسپ |
| دختر | پسر | زن | مرد یا شوہر |
| خوش دامن | خُسر | عروس | داماد |

فارسی میں بہت سے جانوروں کی تذکیر و تانیث اُن کے ناموں کے اوّل یا آخر میں لفظ "نر" یا "مادہ" لگا کر ظاہر کرتے ہیں۔

| مؤنث | مذکر | مؤنث | مذکر |
|---|---|---|---|
| خرِ مادہ یا مادہ خر | خرِ نر یا نرہ خر | شیر مادہ یا مادہ شیر | شیرِ نر / نرہ شیر |

ھدایت:۔ اگر اسم سے پہلے لفظ "نر" لگاتے ہیں تو "ہ" اور زیادہ کر دیتے

ہیں۔ جیساکہ آپ اوپر کی مثالوں سے سمجھ سکتے ہیں۔ مثلاً شیر نر سے نرہ شیر وغیرہ۔

(اب جنسوں کی قسمیں اور ان کی تعریفیں سمجھیں)

**مذکر** | وہ اسم جو نر کے لیے بولا جائے مذکر کہلاتا ہے

**مؤنث** | وہ اسم جو مادہ کے لیے بولا جائے۔

**مشترک** | وہ اسم جو مذکر اور مؤنث دونوں کے لیے بولا جائے۔

**بے جان** | وہ اسم جو جانداروں کے نام نہ ہوں مثلاً نیکی۔ دروغ۔ رفتار۔ سیم۔ آہن۔ زر۔

فارسی میں مذکر اور مؤنث کے لیے الگ الگ لفظ مقرر ہیں لیکن جانوروں کے لیے اکثر لفظ "نر" اور "مادہ" استعمال کیا جاتا ہے اور عربی الفاظ کی تانیث (مادہ) مؤنث بناتے وقت آخر میں "ہ" زیادہ کر دیتے ہیں۔ مثلاً خادم سے خادمہ۔

وہ اسم جو مشترک جنس میں شمار ہوتے ہیں چار طرح کے ہیں

١۔ چند خاص اسم۔ کودک طفل۔ دوست۔ دشمن۔ فرزند۔
٢۔ وہ تمام صفتیں جو جمع ہو کر بن جاتی ہیں مثلاً نیکاں۔ بداں وغیرہ
٣۔ وہ تمام اسم مشتق جو جانداروں کے نام ہو۔ مثلاً دانا۔ پرندہ وغیرہ
٤۔ وہ تمام اسم جو "زادہ" لگا کر بنائے جاتے ہیں مثلاً برادر زادہ (بھتیجا بھتیجی) خالہ زادہ (خالہ زاد بھائی، بہن) وغیرہ

## مشق

١۔ ذیل کے الفاظ میں سے مذکر اور مؤنث الگ الگ کریں۔

کنیزک۔ شتر۔ مادہ شتر۔ خواہر۔ گوسالہ۔ برادر۔ غلام۔ دختر۔ خروس۔ مرد۔ عروس۔ مادیاں۔ مادہ شیر۔ گنجشک۔ بیگم۔ ملک۔ مادر۔ جدہ۔ ماچہ خو خوشدامن۔

**اشارات:** کودک۔ بچہ۔ خروس۔ مرغ۔ سیم۔ چاندی۔ آہن۔ لوہا۔ کنیز۔ لونڈی۔ گوسالہ۔ گائے کا بچہ، بچھڑا۔ عروس۔ دلہن۔ مادیاں۔ گھوڑی گنجشک۔ چڑیا۔ جد۔ دادا۔ خوش دامن۔ ساس۔

## یہاں تک ہم نے کیا سیکھا

اس سے پہلے کے سبقوں میں ہمیں یہ بات معلوم ہوچکی ہے کہ مرکب دو طرح کے ہوتے ہیں۔

ایک وہ مرکب، جس سے کہنے والے کی بات پوری ہو جائے۔

ایک وہ مرکب جس سے کہنے والے کی بات پوری نہ ہو۔

اب جس مرکب سے کہنے والے کی بات پوری ہو جائے اُسے جملہ، کلام یا مرکبِ تام یعنی پورا مرکب وغیرہ کہتے ہیں اس کا بیان سبق میں کیا گیا ہے۔

اور وہ مرکب جس سے کہنے والے کی بات پوری نہ ہو اُسے مرکبِ ناقص کہتے ہیں۔ ان کا بیان بعد کے سبقوں میں کیا گیا ہے جس کے نام۔ مرکبِ اضافی۔ مرکب توصیفی۔ مرکبِ جار و مجرور اور مرکب اشارہ وغیرہ ہیں۔

اس سے یہ بات بھی سمجھ میں آئی کہ مرکب ناقص دراصل پورے جملے کا ایک حصہ یعنی مُسند الیہ یا مُسند میں کوئی ایک ہُوا کرتے ہیں جیسے محمود نے کھایا میں محمود ایک لفظ مُسند الیہ ہے اسی طرح محمود کے بھائی نے کھایا میں "محمود کے بھائی" کے دونوں لفظ (یعنی مرکبِ اضافی) مسند الیہ ہوں گے۔

اس کے بعد اب ہم مشق کے لیے امتحانی طور پر ایسے ملے جُلے فقرے دیتے ہیں ان کا ترجمہ اچھی طرح سمجھ کر کریں۔

## آزمائشی پرچہ

ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) سلیم امیر تھا۔ (۲) دن روشن ہے۔ (۳) احمد کا گھوڑا چالاک ہے (۴) حا،

کی ٹوپی سیاہ ہے ۔ (۵) اسلم کی ماں ہوشیار ہے (۶) نیا بُوٹ خراب ہوگیا ۔ (۷) سچی بات سب کو پسند ہے ۔ (۸) سفید پھول نرگس کا ہے ۔ (۹) تمہارے پاس نب ہے ۔ (۱۰) لاہور سے کراچی کتنے میل ہیں ؟ ۔ (۱۱) تمہاری پنسل کرسی پر تھی ۔ (۱۲) جمیل کے بستے میں کاپیاں، ہولڈر اور پنسلیں ہیں (۱۳) اس باغ میں گلاب کے درخت ہیں ۔ (۱۴) سعید کی بلّی چھت پر ہے ۔ (۱۵) یہ عورت اقبال کی ملازمہ ہے ۔ (۱۶) رشید کی بکری، گائے، گھوڑی اور مرغیاں جنگل میں ہیں ۔ (۱۷) وہ عورت تمہاری ساس ہے ۔ (۱۸) لڑکے کی واسکٹ کے کاج (۱۹) میری قمیص کے بٹن ۔ (۲۰) ہمارے مکان کے دروازے کی چھت ۔

**اشارات** :۔ نیا ۔ نو ۔ بُوٹ ۔ پوتین (یا) چکمہ ۔ سچی بات ۔ سخنِ راست ۔ نب ۔ ریشِ قلم ۔ کتنے میل ۔ چند تا میل ۔ کرسی ۔ صندلی ۔ بستہ ۔ جزوداں ۔ چھت ۔ بام ۔ واسکٹ ۔ جلتیقہ (یا) نیم تنہ ۔ کاج ۔ مادگی ۔ قمیص ۔ پیراہن ۔ بٹن ۔ تکمہ ۔

---

# ضمیر

(THE PRONOUN)

**فارسی**

| واحد | جمع |
|---|---|
| م ۔ من | ماں ۔ ما |
| ت تو | تاں شُما |
| ش ۔ اُو | شاں<br>ایشاں ۔ آنہا |

**اردو**

| | واحد | جمع |
|---|---|---|
| متکلم | میں | ہم |
| حاضر یا مخاطب | تو | تم |
| غائب | وہ یا اُس | اُن |

**ضمیر** | وہ کلمہ جو اسم کی جگہ استعمال کیا جائے ۔ مثلاً وہ آیا میں "وہ" ضمیر ہے ۔

بات کرنے والے کو قواعد میں "متکلم" اور جس سے بات کی جائے اس کو "حاضر" یا "مخاطب" اور جس کے متعلق بات کی جائے (اگر وہ موجود نہ ہو) اُسے "غائب" کہتے ہیں۔

| اُردو ضمیر | اُردو لفظ | | فارسی لفظ | فارسی ضمیر |
|---|---|---|---|---|
| میرا | لباس | متکلم | لباسِ | مَن یا لباسَم |
| ہمارا | لباس | متکلم | لباسِ | ما یا لباسِ ماں |
| تیرا | کرتا | حاضر | لباسِ | تو یا پیراہنت |
| تمہارا | کرتا | حاضر | لباسِ | شما یا پیراہنِ تاں |
| اس کا | قلم | غائب | قلمِ | اُو یا قلمش |
| ان کا | قلم | غائب | قلمِ | ایشاں یا قلم شاں |

اوپر کی مثالوں میں دو قسم کی ضمیریں استعمال کی گئی ہیں۔

۱- **ضمیر منفصل** | وہ ضمیر جو کلمہ سے ملی ہوئی نہ ہو مثلاً لباسِ من۔

۲- **ضمیر متصل** | وہ ضمیر جو کلمہ سے ملی ہوئی ہو۔ مثلاً لباسم۔

مطلب یہ ہے کہ متصل ضمیریں دراصل وہ ضمیریں ہیں جو کسی فعل یا اسم کے ساتھ مل کر تو ضمیر کے معنی دیں گی لیکن فعل یا اسم سے الگ ان کے کوئی معنی نہ ہوں گے بلکہ مہمل ہو جائیں گی جیسے تمام فعلوں کے صیغوں کی علامتیں۔ مثلاً کردند میں "ند" کے معنی "انہوں نے" اسی وقت تک ہوں گے جب تک یہ "ند" کرد کے ساتھ یا کسی اور فعل کے ساتھ استعمال کیا جائے اور علیحدہ حرف "ند" کے کوئی معنی نہ ہوں گے۔ اسی طرح کتابش یا کتابت کے ش اور ت کے معنی اُس کی اور تیری کے اسی وقت تک کہے جائیں گے جب تک یہ حروف لفظ کتاب کے ساتھ مل کر مضاف الیہ واقع ہیں۔ لیکن علیحدہ علیحدہ حرف "ش"

اور "ت" کے کوئی معنی نہ ہوں گے۔

اس کے برعکس ضمیر منفصل۔ اُو۔ مَن۔ وغیرہ مستقل ضمیریں ہیں۔ اور ہر حال میں ضمیر کے معنی دیں گے۔

## ضمیروں کے استعمال کے چند اصول

**ھدایت ۱**: جس کلمے کے آخر میں "ہ" ہو اور اس کے ساتھ ضمیر متصل ملائی جائے تو اُس ضمیر سے پہلے "الف" بڑھا دیتے ہیں۔ تاکہ دو ساکن جمع نہ ہوں۔ مثلاً خامہ ات۔ جامہ اُت رفتہ اند۔

**ھدایت ۲**۔ جن لفظوں کے آخر میں الف یا واؤ ہو ان کے بعد ضمیر متصل میں "ے" لاتے ہیں جیسے بُوسے بُویَش۔ پاسے پایَش وغیرہ۔

یہ آپ جانتے ہی ہیں کہ ضمیر اسم کی جگہ استعمال کی جاتی ہے۔ لہٰذا جس اسم کی جگہ ضمیر استعمال کی جاتی ہے اُس اسم کو اس ضمیر کا "مرجع" کہتے ہیں یعنی وہ اسم جس کی طرف ضمیر کا اشارہ ہے۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں میں سے ضمیر منفصل اور متصل الگ الگ کریں اور اُردو ترجمہ بھی کیجئے۔

لباسِ اُو۔ لباسش۔ لباسِ ما۔ جستجویت۔ پاچہ شلوارت۔ سر آستیں۔ قمیصِ تاں گفتگویم۔ کلاہِ تُو۔ پیراہنِ مَن۔ قبایم۔ دکانِ شاں۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا متصل ۱ اور منفصل ۲ ضمیروں کے ساتھ فارسی میں ترجمہ کریں

۱۔ اُس کا کُرتہ۔ اُن کی ماں۔ تیری بہن۔ تمہاری کتاب۔ میرا سبق۔ ہمارا باپ۔ اُس کی واسکٹ۔

۲۔ اس کی ٹوپی۔ اُن کی ٹوپیاں۔ میرا کوٹ۔ ہماری واسکٹ۔ اس کی گفتگو۔ تیرا تحفہ۔ ہمارے رومال۔ تیرا کُرتا۔

**اشارات**:۔ پاچہ۔ پائینچہ۔ کلاہ۔ ٹوپی۔ قبا۔ اچکن۔ رومال۔ دستمال

# عدد و معدود یا مرکب توصیفی عددی

| اردو | | فارسی | |
|---|---|---|---|
| عدد | معدود | عدد | معدود |
| ایک | سوداگر | یک | سوداگر |
| دو | خریدار | دو | خریدار |
| تین | لڑکیاں | سہ | دختر |
| چار | بیٹے | چہار | پسر |
| پانچ | بہنیں | پنج | خواہر |

ان مثالوں میں پہلا لفظ "عدد" ہے اور جس چیز کی گنتی ظاہر کرتے ہیں اُسے "معدود" کہتے ہیں۔ مرکب عدد و معدود عَدَد اور معدود سے مل کر بنتا ہے۔

## اَسمائے اَعْداد

اکائی۔ یک۱۔ دو۲۔ سہ۳۔ چہار۴۔ پنج۵۔ شش۶۔ ہفت۷۔ ہشت۸۔ نہ۹
دہائی۔ دہ۱۰۔ بست۲۰۔ سی۳۰۔ چہل۴۰۔ پنجاہ۵۰۔ شصت۶۰۔ ہفتاد۷۰۔ ہشتاد۸۰۔ نود۹۰
سیکڑہ۔ صد۱۰۰۔ دویست۲۰۰۔ سہ صد۳۰۰۔ چہار صد۴۰۰۔ پنج صد۵۰۰۔ شش صد۶۰۰۔
ہفت صد۷۰۰۔ ہشت صد۸۰۰۔ نہ صد۹۰۰۔ ہزار۱۰۰۰

گیارہ۱۱ سے انیس۱۹ تک۔ یازدہ۱۱۔ دوازدہ۱۲۔ سیزدہ۱۳۔ چہاردہ۱۴۔ پانزدہ۱۵۔
شانزدہ۱۶۔ ہفدہ۱۷۔ ہژدہ۱۸۔ نوزدہ۱۹۔

اکائی سے دہائی کی ترکیب۔ بست و یک۲۱۔ بست و دو۲۲۔ سی و یک۳۱۔
سی و دو۳۲ وغیرہ۔

**قاعدہ:** مرکبات میں پہلے ہزار لاتے ہیں پھر سیکڑے پھر دہائی پھر اکائی مثلاً ۱۹۷۴ء کو یک ہزار و نہ صد و ہفتاد و چہار لکھیں گے۔

## مشق

۱- ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں ۔

یازدہ سطر ۔ شش سال ۔ ہشت گرگ ۔ دہ ورق ۔ دوازدہ کتاب ۔ پانزدہ میز ۔ ہفدہ چشمہ ۔ ہیجدہ میوہ ۔ شصت شعر ۔ ہفتاد نظم ۔ ہشتاد ستون صد بیمار ۔ دو لیست سوار ۔

۲- ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں ۔

دو لڑکے ۔ تین لڑکیاں ۔ اکیس دن ۔ چالیس سپاہی ۔ اکتالیس گھوڑے ۔ اکیاون کتابیں ۔ باسٹھ کتابیں ۔ چونسٹھ ستون ۔ بہتر سوار ۔ چھیاسی ورق ۔ بنانوے سطریں ۔ چارسو شاگرد ۔

**اشارات** : گرگ ۔ بھیڑیا ۔

**ضروری بات** : عدد اور معدود کی ترکیب میں یہ بات فارسی میں خاص طور پر یاد رکھنی چاہیئے کہ معدود چاہے جمع ہو یا واحد ۔ مگر عدد ہمیشہ واحد آتا ہے جیسے "تین لڑکیاں" اس کا ترجمہ فارسی میں سہ دختراں نہیں ہوگا بلکہ سہ دختر ہوگا ۔

## مرکب اشاری

(THE DEMONSTRATIVE)

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| یہ مدرسہ | ایں مدرسہ | ایسا قلم | چنیں قلم |
| وہ کتاب | آں کتاب | ویسا قصہ | چناں قصہ |
| یہی سبق | ہمیں سبق | اس سبق | ایں سبق |
| وہی ورق | ہماں ورق | | |

اُوپر کی مثالوں میں " ایں ۔ ہمیں ۔ چنیں " قریب کے لیے اشارہ کا کام دیتا ہے ۔ اور آں ۔ ہماں ۔ چناں دور کے ۔ اس سے معلوم ہُوا کہ حروف اشارہ

دو طرح کے ہوتے ہیں۔ (۱)۔ اشارۂ قریب۔ (۲) اشارۂ بعید

اسمِ اشارہ | وہ اسم ہے جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کریں۔ اوپر کی مثالوں میں این۔ آن۔ ہمیں۔ ہماں۔ چنیں۔ چناں اسمِ اشارہ ہیں۔

مُشارٌ الیہ | وہ اسم جس کی طرف اشارہ کیا جائے اوپر کی مثالوں میں مدرسہ۔ کتاب سبق۔ ورق۔ قلم وغیرہ مُشارٌ الیہ ہیں۔

مرکبِ اشاری | اسم اشارہ اور مشارٌ الیہ سے مل کر بنتا ہے۔ "این" کی جمع اینان اور "آن" کی جمع "آنان" آتی ہے اور بے جان کے لیے این کی جمع اینہا اور "آن" کی جمع "آنہا" لاتے ہیں۔

روز، شب اور سال کے ساتھ "این" "اِم" سے بدل جاتا ہے۔

مثلاً۔ امروز۔ امشب۔ امسال۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

آن کلاس۔ ہمیں حکایت۔ ہماں سطرہا۔ چنیں پسران۔ چناں قصہ ہا اینان پسران۔ ہمیں مکتب۔ ہماں مُلّا۔ این کاغذ را۔ این سطر را۔ آن شاگردان را۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

یہ لڑکے۔ یہ بچے۔ یہ قصے۔ وہ بھیڑیا۔ وہ شاہزادے۔ وہ بہن۔ یہی صفحہ۔ یہی سطریں۔ وہی قلم۔ وہی کتابیں۔ ایسا مدرسہ۔ ایسا جملہ۔ ویسا بچہ۔ ویسی کتاب۔ اِس لڑکے۔ اِس لڑکی۔

# مرکّبِ عطفی

(THE CONJUCTIVE)

| اردو | فارسی |
| --- | --- |

| | |
|---|---|
| روٹی اور پانی | نان و آب |
| مائیں اور بچے | مادراں و بچگاں |
| شروع اور آخر | اوّل و آخر |
| چھوٹا اور بڑا | خورد و بزرگ |

---

اوپر کے جملوں میں "و" حرف عطف ہے۔ عطف کے معنی ہیں مائل ہونا۔ جھکنا۔ "و" ایک لفظ کو دوسرے لفظ کی جانب مائل کر دیتا ہے اور جھکا دیتا ہے۔

**معطوف علیہ** | حرفِ عطف سے پہلے جو لفظ آتا ہے اُسے معطوف علیہ کہتے ہیں۔

**معطوف** | حرفِ عطف کے بعد جو لفظ آتا ہے اسے معطوف کہتے ہیں۔ حرفِ عطف اور معطوف مل کر مرکب عطفی بنتا ہے۔

**حروفِ عطف** | و، تا، گر، بلکہ، کہ، ہم، پس، سپس، دیگر، نیز، چوں، بنابریں، حالانکہ، خواہ، اگرچہ، ہرچند، بعد ازاں کہ، پیش ازاں، قبل ازاں، مابعد۔ حروفِ عطف ہیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کیجیے۔

چُناں و چنیں۔ مادراں و بچگاں۔ شب و روز۔ دست و بازو۔ ایں قلم و آں دوات را۔ ایں کتاب و آں بیاض را۔ ہماں پسراں و ہمیں دختراں را۔ ہمیں دوازدہ سطر و شش سبق را۔ چناں ذہین و باہوش۔ چناں پارسایاں و نیک خوباں و چنیں زیرک و باہوش۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کیجیے۔

احمد کا گھوڑا اور سلیم کی گائے۔ دن کی روشنی اور رات کا اندھیرا۔ بہ کوٹ

اور وہ ٹوپی۔ تین بوڑھے اور سات بہادر جوان ۔ یہ پھول اور وہ کانٹے ۔ ان پانچ جوڑے جوتوں اور چار جوڑے جرابوں کو ۔ اسلم کا گھر اور حامد کی کتاب ۔ یہ رومال، واسکٹ اور پتلون ۔ وہ قمیص اور اچکن ۔ ایسے قصے اور حکایتیں ۔

اشارات : پتلون ۔ پانطلون (یا) شلوار ۔ اچکن ۔ قبا ۔

# مرکب موصول

(RELATIVE PRONOUN)

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| آنکہ | وہ جو (واحد) | پسرکہ | جو لڑکا |
| آنانکہ | وہ جو (جمع) | پسرانیکہ | جو لڑکے |
| ہر پسریکہ | جو لڑکا بھی | کسیکہ | جو شخص (واحد) |
| ہر کسیکہ | جو کوئی بھی | کسانیکہ | جو شخص (جمع) |
| ہر چیزیکہ | جو چیز بھی | ہر چہ | جو کچھ |

اردو میں "جو" "جس" اور "جن" اسمائے موصول ہیں۔ یہ ایسے لفظ ہیں جو بغیر جملہ کے ملے پورے معنی نہیں بتاتے ۔

صلہ | جس لفظ کے ساتھ اسم موصول آتا ہے وہ "صلہ" کہلاتا ہے۔ مثلاً ہر کہ آمد (جو کوئی آیا) میں ہر کہ موصول اور آمد صلہ ہے ۔ اور پھر موصول اور صلہ مل کر جملے کا کوئی جزو ۔ مثلاً مبتدا یا خبر یا فاعل یا مفعول وغیرہ ہوتے ہیں ۔

اسمائے موصولہ اکثر مندرجہ ذیل طریق پر آتے ہیں ۔

۱ - ہر کہ ۔ ہر آنکہ ۔ کسیکہ ۔ انسان (واحد) کے لیے ۔

۲ - آنانکہ ۔ کسانیکہ ۔ انسان (جمع) کے لیے

۳ - ہر چہ ۔ ہر آنچہ ۔ چیزیکہ بے جان چیزوں کے لیے استعمال کرتے ہیں

اس کے علاوہ جس اسم کو موصول بنانا ہو اس کے بعد "ے" اور

کاف لگا دیتے ہیں - مثلاً زن (عورت) سے زنیکہ ، مرد سے مردیکہ

۱ - مرکب موصول کا ترجمہ آخر سے شروع ہوتا ہے -

۲ - "بھی" کے معنی پیدا کرنے کے لیے مرکب موصول سے پہلے "ہر" لگاتے ہیں مثلاً ہر کلاہے کہ (جو ٹوپی بھی)

۳ - جب اسم سے پہلے "ہر" لگاتے ہیں تو بعض موقعوں پر "ے" اور "کہ" نہیں لگاتے مثلاً ہرکس (جو کوئی)

۴ - کسی دوسری ضمیر کے بعد "کہ" لگاکر مرکب موصول بناتے ہیں۔ مثلاً آنکہ (وہ جو) آنہاکہ (وہ جو) اینکہ (یہ جو واحد) اینہاکہ (یہ جو جمع) ایناں کہ (یہ جو)

## مشق

۱ - ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کیجیے

خانۂ کہ - کتابہائے کہ - میزے کہ - حرف ہائے کہ - کوہے کہ - کوہ ہائے کہ - ہر کلاہے کہ - ہر کسیکہ - ہر طور - ہر سوالے - ہر روز - ہر چہ - ہر کہ نامش -

۲ - ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں -

جو بچہ - جو عورتیں - جو صفحے - جو نگاہ - جس دن - جس دن بھی - جو راز بھی - جس وقت - جو سوال - جس قدر - جو کچھ - جو موسم بھی - جو بات بھی - جونسی کتاب بھی -

## صفت تعدادی - مقداری استفہامی

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| ۱ - چاروں نوکر | ہر چہار نوکر | ۳ - بہت پانی | خیلے آب |
| ۲ - دو آنکھیں | دو چشم | ۴ - بہت دولت | بسیار دولت |

| اُردو | فارسی | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| ۵۔ اِتنا دودھ | ایں قدر شیر | ۸۔ کتنی کتابیں | چند تا کتاب |
| ۶۔ اتنا پانی | آں قدر آب | ۹۔ کتنا نمک | چہ قدر نمک |
| ۷۔ جتنی قند | ہر قدر قند | ۱۰۔ کونسا صفحہ | کدام صفحہ |

مثال ۱، ۲ میں ایک چیز کی تعداد ظاہر کی گئی ہے اور مثال ۳، ۴، ۵، ۶، ۷ میں مقدار ظاہر کی گئی ہے اور ۸، ۹، ۱۰ میں سوال کیا گیا ہے۔

**صفتِ تعدادی** | وہ صفت جس سے تعداد گنتی سمجھی جائے۔ اس میں دوم، سوم، چہارم۔ ہر یک۔ ہر دو، ہر سہ، ہر چہار وغیرہ الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں۔

**صفتِ مقداری** | وہ صفت جس سے موصوف کے وصف کی مقدار ظاہر ہو۔ جیساکہ مثال ۳، ۴، ۵، ۶، ۷ سے ظاہر ہے۔ اس کے لیے چنداں۔ خیلے۔ بسیار۔ ہر قدر۔ ایں قدر۔ آں قدر۔ بیشتر۔ کمتر۔ کمترین۔ اندک۔ اندکے الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں۔

**کلماتِ استفہام** | وہ کلمے جو سوال کی جگہ کام میں لائے جائیں جیساکہ مثال ۸، ۹، ۱۰ میں۔

کلماتِ استفہام یہ ہیں۔

کہ (کون) انسان کے لیے — کیا (کون) انسان (جمع) کے لیے
چہ (کیا) بے جان واحد کے لیے — چہا (کیا) بے جان (جمع) کے لیے
کُدام (کون۔ کونسا) جاندار اور بے جان (واحد جمع کے لیے اور چننے اور انتخاب کے لیے — چرا (کیوں) سبب یعنی وجہ کے لیے
کرا (کس کو) حالتِ مفعولی کے لیے۔ کو۔ کجا (کہاں) جگہ کے لیے۔
کے (کب) وقت کے لیے۔ چہ قدر (کتنا) مقدار کے لیے۔

چند تا (کتنا) تعداد کے لیے ۔ چساں۔ چگونہ ۔ چہ طور (کیسا) کیفیت معلوم کرنے کے لیے ۔ آیا (کیا؟) عام طور سے معلوم کرنے کے لیے (سوالیہ)

## مشق

۱- ذیل کے جملوں میں سے صفت تعدادی۔ مقداری اور کلماتِ استفہام الگ الگ کریں اور اُردو میں ترجمہ بھی کریں۔

ہمہ مردم۔ ہر یک طفل ۔ ہر سہ دختر۔ ہمہ طفلان ۔ خیلے آب۔ بیشتر روزہا۔ کمتر پسران اندکے صبر۔ ہیچ وقت۔ چند زنان۔ این قدر شیر۔ ہر قدر قند۔ چند تا قلم چہ قدر زنان۔ چہ رنگ ۔ چند روز ۔ کدام پانطلون کدامیں دوست ۔ چہ حال۔ چہ طور۔ چگونہ احوال۔

۲ - ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

ہر جگہ۔ ہر ایک شاگرد۔ پانچوں لڑکے ۔ آٹھوں کتابیں۔ سب لوگ۔ بہت کانٹے ۔ بہت سے درخت ۔ بہت تھوڑے لڑکے ۔ کتنی مرتبہ کونسی سطر۔ کسی جگہ نہیں ۔ جتنا پانی اتنا دودھ ۔ کتنی شکر۔ تھوڑا صبر اس قدر روپیہ ۔ بہت کم روٹی ۔

اشارات : کانٹے ۔ خار ۔ روپیہ ۔ پول ۔ دولت

---

## یائے وحدت وتنکیر۔ اعداد کسری۔ ردیف اعداد۔ اعداد ترتیبی

| اردو | فارسی | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| ۱- ایک دکاندار یا کوئی دکاندار | دکاندارے | ۴- ساڑھے چار روپیہ | چہار و نیم روپیہ |
| ۲- کوئی انار یا ایک انار | اناری | ۵- پونے سات بجے | شش وسہ چہار یک ساعت |
| ۳- کسی جگہ | جائی | ۶- دو تہائی | دو سہ یک |

| اُردو | فارسی | اُردو | فارسی |
| --- | --- | --- | --- |
| ۷۔ پونے دس بجے۔ | نُہ و سہ چہار یک ساعت زد۔ | ۹۔ دو گائے | دو راس گائے |
| ۸۔ ایک انار۔ | یک دانہ انار | ۱۰۔ تین غلام | سہ نفر غلام۔ |

---

پہلی مثال میں "ے" ایک کے معنی دیتی ہے۔ اس کو "یائے وحدت" کہتے ہیں۔ دوسری اور تیسری مثال میں "ے" کوئی اور کسی کے معنی دیتی ہے۔ ایسی "ے" کو "یائے تنکیر" کہتے ہیں۔ کیونکہ "کوئی" یا "کسی" غیر معین آدمی یا چیز ہے۔

چوتھی، پانچویں اور چھٹی مثال میں ایک عدد کے حصوں کو ظاہر کیا گیا ہے۔ ایسے الفاظ اعدادِ کسری کہلاتے ہیں۔ فارسی میں اعداد کسری کے بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ اگر شمار کنندہ یعنی بٹے سے اوپر کا عدد ایک ہو، جیسے $\frac{1}{3}$ یا $\frac{1}{4}$ یا $\frac{1}{5}$ وغیرہ تو نصب نما یعنی بٹے سے نیچے کا عدد پہلے اور شمار کنندہ بعد میں بولتے ہیں۔ مثلاً $\frac{1}{3}$ کو کہیں گے سہ یک اس کا مطلب ہوا ایک کا تین یا تہائی حصہ۔ اسی طرح $\frac{1}{4}$ کو کہیں گے چہار یک یعنی ایک کا چوتھائی حصہ۔

لیکن اگر شمار کنندہ یعنی بٹے سے اوپر کا عدد ایک سے زیادہ ہو۔ مثلاً $\frac{3}{4}$، $\frac{5}{8}$ وغیرہ تو پہلے شمار کنندہ کو کہیں گے اور پھر نصب نما کو۔ بٹے سے نیچے کے عدد کو اور اس کے بعد ایک کا لفظ لگا دیں گے۔ جیسے $\frac{3}{4}$ کو کہیں گے سہ چہار یک اس کے معنی ہوئے ایک کے چار کا تین یعنی ایک چیز کے چار حصے کئے گئے اور اُن میں سے تین حصے لے لیے گئے۔ یہی مطلب دراصل بٹے کے اعداد میں حساب کے اندر بھی ہوتے ہیں اچھی طرح سمجھ لیں۔

اس کے علاوہ اگر ان اعداد کسری کے ساتھ کوئی صحیح عدد بھی ساتھ ہو۔ مثلاً $5\frac{1}{3}$ تو اس کا قاعدہ یہ ہوگا کہ سب سے پہلے صحیح عدد بیان کریں گے اور اس کے بعد واؤ عطف لا کر پھر بتائے ہوئے قاعدوں کے مطابق اعداد کسری بیان

کریں گے جیسے اوپر کی مثال میں۔ یعنی ۵ ۲/۳ کو پنج و ددسہ یک لکھیں گے۔ اس کے معنی ہوتے پانچ اور ایک کے تین کا دو یعنی پانچ صحیح، اور پھر ایک چیز کے تین حصوں میں سے دو لے لیے گئے۔

اب ان قاعدوں کی مشق اچھی طرح کر کے خوب سمجھ لیں اس کے بعد آٹھویں، نویں اور دسویں مثال کو دیکھیں۔ یک، دو اور سہ کے ساتھ دانہ، راس، اور نفر الفاظ کا اضافہ کیا گیا ہے اس سے پتہ چلا کہ اُردو کی طرح فارسی میں بھی اعداد کی ردیف استعمال ہوتی ہے۔

**ردیف اعداد** وہ لفظ ہیں جو عدد کے بعد خاص خاص لفظوں سے پہلے آکر عدد کے معنے دیتے ہیں۔ ان ردیف اعداد کے لیے مختلف الفاظ ہیں۔ ان میں سے اکثر بطور مثال یہاں لکھے جاتے ہیں۔

۱۔ نفر۔ لونڈی۔ غلام۔ مزدور کے لیے مثلاً دو نفر غلام۔
۲۔ راس۔ گائے۔ بیل وغیرہ چوپایوں کے لیے۔ مثلاً دو راس نرہ گاؤ۔
۳۔ مُہار۔ اونٹ کے لیے مثلاً ہفت مُہار شتر۔
۴۔ زنجیر۔ ہاتھی کے لیے مثلاً ہشت زنجیر فیل۔
۵۔ شاخ۔ ہرن کے لیے مثلاً سہ شاخ آہو۔
۶۔ دانہ۔ میووں کے لیے مثلاً دو دانہ سیب
۷۔ جلد۔ کتابوں کے لیے مثلاً سہ جلد کتاب
۸۔ قطعہ۔ اشتام۔ سرٹیفکیٹ یا کاغذ کے لیے مثلاً دو قطعہ سند
۹۔ جُفت۔ جوڑا چیزوں کے لیے مثلاً دو جُفت جراب۔
۱۰۔ موازی۔ آنوں کے لیے مثلاً موازی چہار آنہ
۱۱۔ مبلغ ۔ روپوں کے لیے مثلاً مبلغ دہ رُپیہ
۱۲۔ میل۔ دیا سلائی کے لیے مثلاً سہ میل کبریت فرنگی۔
۱۳۔ عدد۔ جو کہ عام طور سے بولا جاتا ہے مثلاً چہار عدد چاقو۔

گیارھویں اور بارھویں مثال میں پنجم، چہارم صفت عددی ہیں لیکن ان سے ترتیب اور درجے کے معنی سمجھے جاتے ہیں۔ لہٰذا

اعدادِ ترتیبی | وہ صفت عددی ہے جس سے چیزوں کی گنتی کے ساتھ ان کی ترتیب اور درجہ معلوم ہو۔

اس کا قاعدہ یہ ہے کہ اسم عدد کے آخر میں "م" بڑھا کر اس پہلے حرف پر "پیش" ( ُ ) لگا دیتے ہیں۔ مثلاً شش سے ششم (یعنی چھ سے چھٹا)

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

ا۔ بازارے۔ دکانے۔ سوداگرے۔ پادشاہے۔ خریدارے۔ دوائے۔ غذائے۔ لیموے۔ صراحئے۔ نارنگئے۔ وقتے۔

ب۔ دو وسہ یک حصہ این مکان۔ مدرسۂ ما۔ نہ وسہ چہار یک ساعت زدہ۔ این کتاب چہار و نیم یک رُپیہ را است۔ کالکہ بخار برایستگاہ جہلم بوقت شش وسہ چہار یک میرسد۔

ج۔ مبلغ چہار رُپیہ وصول شد۔ اکرم دو راس مادہ گاؤ خرید۔ شماد و جُفت جوراب خریدید۔ من دہ دانہ سیب خرید کردم۔

د۔ این جلد چہارم است۔ احمد در اطاق پنجم است۔ گُلِ ششم۔ روزِ دہم۔ بست دیکم ماہِ ربیع الاوّل۔ سی اُم ماہِ رجب۔ سیزدہم ماہِ اسفندارمُز۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

ا۔ ایک کتاب۔ کوئی مسخرہ۔ ایک بادشاہ۔ کوئی لڑکا۔ کوئی خطا۔ کوئی نیکی۔ کوئی تحفہ۔ کسی شہزادے (نے) کسی بادشاہ (نے) کسی دیوانے (نے)

ب۔ رات $\frac{3}{4}$ حصہ۔ $6\frac{1}{2}$ بجے۔ $12\frac{3}{4}$ بجے۔ پونے دو بجے۔ ڈیڑھ سو روپے۔

ج۔ بارہ سیب۔ دس آم اور بیس خربوزے۔ چالیس گائیں۔ گیارہ ہاتھی۔

پچیس روپے ۔ دس آنے ۔ دو دیا سلائی ۔ نیرہ چاقو ۔

د ۔ شوّال کی دسویں ۔ ماہِ ذی قعد کی گیارھویں ۔ رجب کی ساتویں ۔ جمادی الاوّل کی پانچویں ۔ صفر کی کون سی تاریخ ۔

**اشارات** ۔ اُونٹ ۔ شتر ۔ ہاتھی ۔ فیل ۔ ہرن ۔ آہو ۔ دیا سلائی ۔ کبریت ۔ فرنگی ۔ کالسکۂ بخار ۔ ریل گاڑی ۔ ایستگاہ ۔ اسٹیشن ۔ میرسد پہنچتی ہے ۔ اُطاق ۔ کمرہ ۔ کونسی ۔ چندم ۔

# اسم تفضیل

(COMPARATIVE NOUN)

| | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | اچھا | بہ | ۶ ۔ سب سے بڑا | مہترین |
| ۲ | بہت اچھا | بہتر | ۷ ۔ بُرا | بد |
| ۳ | سب سے اچھا | بہترین | ۸ ۔ بہت بُرا | بدتر |
| ۴ | بڑا | مہ | ۹ ۔ سب سے بُرا | بدترین |
| ۵ | بہت بڑا | مہتر | | |

اُوپر کی تمام مثالیں صفتِ تفضیل کی ہیں ۔ جن میں اچھائی یا بُرائی بیان کی گئی ہے ۔ یہ مثالیں تین قسم کی ہیں ۔ جن کی تفصیل ذیل میں درج کی جاتی ہے ۔

**تفضیلِ نفسی** | وہ درجہ یا صفت جس میں کوئی خوبی بغیر کسی کمی بیشی کے پائی جائے جیسا کہ مثال ۱، ۴، ۷ میں ہے ۔

**تفضیلِ بعض** | وہ درجہ یا صفت جس میں کوئی خوبی مقابلہ کر کے کم یا زیادہ بیان کی گئی ہو ۔ مثلاً ۔ اوپر کی مثالوں میں بہتر ۔ مہتر ۔ بدتر ۔

**ہدایت** ۔ تفضیلِ بعض تفضیلِ نفسی کے آخر میں لفظ "تر" زیادہ کرنے سے بنائی گئی ہے ۔ دوسرے جب کسی سے مقابلہ کیا جاتا ہے اس وقت استعمال کی جاتی ہے ۔

مثلاً اُس سے عقلمند۔ (دانا تر از او)

**تفضیلِ کل** | وہ صفت جس میں کسی کی اچھائی یا بُرائی سب سے بڑھا کر یا گھٹا کر بیان کی جائے۔ مثلاً بہترین۔ مہترین۔ بدترین۔ کمترین۔

یہ صفت تفضیلِ نفسی کے آخر میں "ترین" کا لفظ زیادہ کرنے سے بنتی ہے کیونکہ اس میں سب کے مقابلے میں اچھائی یا بُرائی بیان کی جاتی ہے۔

اس کے علاوہ صفت سے پہلے "خیلے" بسیار۔ بے حد۔ خوب۔ عجب۔ نیک۔ بہ غایت۔ بہ کمال۔ عین۔ بخوش۔ از حد" استعمال کرکے بھی صفت تفضیل کا کام لیتے ہیں۔

**مُفَضَّل** | وہ اسم جو کسی دوسرے اسم سے اچھائی یا بُرائی میں بڑھایا یا گھٹایا گیا ہو۔

**مُفَضَّل منہ** | وہ اسم جس سے کوئی اسم اچھائی یا بُرائی میں گھٹایا یا بڑھایا گیا ہو۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

بہتر۔ بہتر از آں۔ دانا تر از او۔ داناترین شاگرداں۔ بزرگ تر از تو۔ دلیر تر از رستم۔ دلیر ترین پہلواناں۔ بخوش تر از نرگس۔ خوب ترین گُل ہا۔ بہترین نیکی ہا۔ زیرک ترین شاگرد۔ شیریں تر از عسل۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

ظلم سے زیادہ بُری۔ حاتم سے زیادہ سخی۔ لقمان سے زیادہ عاقل۔ مجھ سے بُرا۔ تم سے چھوٹا۔ مکانوں میں سب سے اونچا۔ شاگردوں میں سب سے ہوشیار۔ سب سے عقلمند آدمی۔ سب سے بڑا شاعر

**اشارات** : زیرک۔ ہوشیار۔ عسل۔ شہد

---

# افعالِ ناقصہ

(THE INCOMPLETE PREDICATION)

| فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|
| این کار خوب شد | یہ کام اچھا ہوا | حامد دانا بود | حامد عقل مند تھا |
| بسیار دیر گردید | بہت دیر ہوگئی | او کامیاب گشت | وہ پاس ہوگیا |

---

اُوپر جملوں میں فعل متعدی فاعل پر پورے نہیں ہوتے بلکہ ایک اور چیز کو بھی چاہتے ہیں۔ لہٰذا۔

**فعلِ ناقص** | وہ فعل لازم جو فاعل پر پورے نہیں ہوتے بلکہ ایک اور چیز کو بھی چاہتے ہیں۔ فعل ناقص کہلاتے ہیں۔

فارسی میں فعل ناقص صرف ان مصدروں سے بنتے ہیں جن کے معنی اُردو میں "ہونا" یا "ہوجانا" ہیں۔ اور وہ مصادر یہ ہیں۔ بُودن (ہونا)۔ شُدن (ہوجانا) گردیدن (ہوجانا)، گَشتن (ہوجانا)

مصدر "گردیدن" کے چند فعل یہ ہیں۔

۱۔ جب "است" کو جملے میں استعمال کرتے ہیں تو عام طور پر اس کے الف کا تلفّظ نہیں کیا جاتا اور اسے پہلے لفظ سے ملاکر بولتے یا پڑھتے ہیں۔ مثلاً این گربہ سفید است کو این گربہ سفیداست پڑھا جائے گا سفید اَست نہیں پڑھا جائے گا اور اُو دانا اَست کو اُو داناست اور اُو زیرک اَست کو اُو زیرکیست پڑھیں گے۔ بعض موقعوں پر اَست کا "الف" لکھتے بھی نہیں اور اَست کو پہلے لفظ سے ملا دیتے ہیں۔ مثلاً کُجاست۔ نیک خوست۔ بر لبیست۔ بیجانست۔ یکیست۔ کارلیست۔

۲۔ بعض لفظ ہمیشہ "است" سے ملاکر لکھے جاتے ہیں مثلاً۔ چیست۔

کیست ۔ نُست ۔

۳۔ اُس ' ہ ' کے جس پر ' ہمزہ ' ہو اُست کو ایست پڑھتے ہیں اور لکھتے بھی ہیں ۔ مثلاً بندۂ است بندۂ ایست پڑھیں گے ۔

ھدایت : است کو پہلے لفظ سے ملاکر لکھیں یا علیحدہ مگر پڑھتے ہر صورت میں ملاکر ہی ہیں ۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں ۔

این مرد کیست ۔ اُو مہربان اَست ۔ این کتاب اَست ۔ این کیسۂ زر است ۔ آنہا کیستند ۔ گرسنہ ہستند ۔ بندہ ہستم ۔ دیوانہ ہستی ۔ آن درویش دلی بُود ۔ چاہی بُود درآن باغ ؟ ۔ پیشِ دُزد چہ بُود ۔ در دستِ لشکری تیغ و سپری بُود ۔ آن حلقۂ طلائی بود ۔ من بالائی بام بُودم ۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں ۔

یہ لڑکے ذہین ہیں ۔ وہ میری ٹوپی ہے ۔ یہ تمہارا کوٹ ہے ۔ گھر میں کون ہے ۔ میں بے گناہ ہوں ۔ عقلمندوں کو ایک اشارہ کافی ہے ۔ کیا تم بیمار ہو ؟ یہ نانبائی کی دکان ہے ۔ میں بھوکا ہوں ۔ یہ روپوں کی تھیلی ہماری ہے ۔ گھر میں کون تھے ۔ باغ میں ایک کنواں تھا ۔ تم وہاں نہیں تھے ۔ چور کے ہاتھ میں کیا تھا ؟ گھر میں کوئی سیڑھی نہ تھی ۔ وہ فقیر نہ پہنچا ہُوا تھا نہ جادو جاننے والا ۔

**اشارات :** کیسہ ۔ تھیلی ۔ گرسنہ ۔ بھوکے ۔ ولی ۔ پہنچا ہُوا ۔ چاہ ۔ کنُواں ۔ دُزد ۔ چور ۔ لشکری ۔ سرباز ۔ سپاہی ۔ تیغ ۔ تلوار ۔ سپر ۔ ڈھال ۔ حلقۂ طلا ۔ سونے کا کڑا ۔ بام ۔ چھت یا کوٹھا ۔ ٹوپی ۔ کلاہ ۔ کوٹ ۔ نیم تنہ ۔ (یا) کُت ۔ کون ۔ کہ ۔ بیمار ۔ ناخوش ۔ نان بائی ۔ نان پَز ۔ سیڑھی ۔ نردبان

---

# ضمیر کی حالتیں

| اُردو | فارسی | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| ۱- میں آیا | من آمدم | ۲- مجھ کو بُلایا | مرا خواند |
| ۳- میری کتاب | کتابِ من | | |

پیچھے سبق میں آپ ضمیر کی قسمیں پڑھ چکے ہیں۔ یہاں ضمیر کی حالتیں بتائی جائیں گی۔ ان کے سمجھنے سے پہلے سبق کو دوبارہ غور سے پڑھیں اور پھر اس کا مطالعہ کریں۔

اُوپر کی مثالوں میں تین قسم کی ضمیریں استعمال کی گئی ہیں۔

۱- **حالتِ فاعلی** وہ حالت جس میں ضمیر جملہ میں فاعل کے طور پر استعمال ہو۔ پہلی مثال میں "من آمدم" کے معنی میں آیا۔ اس لیے اس میں ضمیر "مَن" فاعل کا کام دے رہی ہے۔ کیونکہ "آنے کا کام" "مَن" (مَیں) نے کیا ہے۔ اس لیے یہ حالتِ فاعلی ہے۔ یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ حالتِ فاعلی میں ضمیریں اس طرح آتی ہیں۔

| متکلم | | حاضر | | غائب | |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
| من<br>میں | ما<br>ہم | تُو<br>تُو | شما<br>تم | او<br>وہ | ایشاں<br>اُن |

۲- **حالتِ مفعولی** وہ حالت جس میں ضمیر جملہ میں مفعول کے طور پر استعمال کی گئی ہو۔ دوسری مثال میں "مرا خواند" مجھ کو بُلایا یعنی بُلانے کا کام "مرا" (مجھ) پر پڑا۔ اس لیے یہ حالتِ مفعولی ہے۔

| متکلم | | حاضر | | غائب | |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
| مرا<br>مجھ کو | مارا<br>ہم کو | ترا<br>تجھ کو | شمارا<br>تم کو | اورا<br>اُس کو | ایشاں را<br>اُن کو |

۳۔ **حالتِ اضافی** وہ حالت جس میں ضمیر مضاف الیہ کے طور پر اضافت کے ساتھ استعمال کی گئی ہو جیسا کہ تیسری مثال میں "کتابِ من" "ضمیر" "من" آخر میں اضافت کے ساتھ ہے۔ حالتِ اضافی میں ضمیریں فعل کے آخر میں اضافت لگا کر استعمال کی جاتی ہیں۔ حالتِ اضافی میں ضمیریں اس طرح استعمال میں آتی ہیں۔

| | متکلم | | حاضر | | غائب | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
| | ـِ من | ـِ ما | ـِ تو | ـِ شما | ـِ او | ـِ ایشاں |
| | میرا | ہمارا | تیرا | تمہارا | اُس کا | اُن کا |
| ضمیر کی علامت | م | ماں | ت | تاں | ش | شاں |

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں میں فاعلی، مفعولی اور اضافی ضمیریں الگ الگ کیجیے اور اردو میں ترجمہ بھی کریں۔

من آمدم۔ مرا دیدی۔ کتاب شما۔ تو ہستی۔ ترا دیدم۔ شما آمدید۔ کتابِ تاں۔ کجا است۔ تو دیوانہ ہستی۔ آستینِ قمیصِ شما۔ جلتیقہ من۔ پیراہنِ او۔ دکانِ ایشاں۔ اورا خواند۔ کلاہِ ایشاں۔ ما ہستیم۔ شما آگاہ ہستید۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں ۔

میری کرسی ۔ تمہاری واسکٹ ۔ اُس کا جوتہ ۔ احمد کی قمیص ۔ محمود کا قلم ۔ اسلم کی ٹوپی ۔ مجھ کو ۔ تجھ کو ۔ اس کو ۔ ان کو ۔ ہم کو ۔ تم کو ۔ اس کی کاپی ۔ ان کی دوات ۔ تمہاری پنسل ۔ میرا کمرہ ۔

# آزمائشی پرچہ

۱۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں ۔

اُن کی واسکٹیں ۔ ہمارے مکان ۔ تمہارے چھ گھوڑے ۔ اُن کے پینتیس کٹہرے ۔ ہماری کتاب کا پندرھواں صفحہ ۔ چھ قمیص اور کتابیں ۔ ہر ایک اُستاد کی کتاب ۔ پندرہ روپے ۔ آٹھ ہاتھی ۔ چھ گھوڑے ۔ سات ہرن اور پچیس گائیں ۔ شام کے ساڑھے آٹھ بجے ۔ صبح کے پونے سات بجے ۔ دُنیا میں سب سے اونچا پہاڑ ۔ ملک کا سب سے مشہور شاعر ۔ احمد سے زیادہ چالاک ۔ حامد سے زیادہ تیز ۔ محمود سے زیادہ عقلمند ۔ وہ میری ٹوپی ہے ۔ میں اور تم بے گناہ ہیں ۔ لڑکے اور لڑکیاں سمجھے جائیں گے ۔ مائیں اور بچے خوبصورت ہیں ۔ تو شک کے نیچے کیا تھا ۔ وہ گھوڑا دُبلا تھا ۔ تمہارے والد رئیس تھے ۔ ہماری کتاب اچھی تھی ۔ ہم وہیں تھے ۔ وہ کڑا چاندی کا تھا ۔

**اشارات** ، گھوڑا ۔ اسپ ، توشک ۔ نہالی ، دبلا ۔ لاغر ۔ کڑا ۔ حلقہ ۔ چاندی ۔ سیم ۔

---

# ماضی مطلق

(PAST INDEFINITE)

| | | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | اُس نے بھیجا | فرستاد |
| | جمع | اُنہوں نے بھیجا | فرستادند |

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| حاضر | واحد | تُو نے بھیجا | فرستادی |
| | جمع | تم نے بھیجا | فرستادید |
| متکلم | واحد | میں نے بھیجا | فرستادم |
| | جمع | ہم نے بھیجا | فرستادیم |

**ماضی مطلق** | وہ فعل جس سے صرف گذرا ہوا زمانہ سمجھا جائے۔ اُس میں پاس اور دُور کی کوئی قید نہ ہو مثلاً فرستاد (اس نے بھیجا) یعنی یہ معلوم نہیں کہ کب بھیجا۔

**قاعدہ** | اُردو میں مصدر سے ماضی مطلق بنانے کا عام طریقہ یہ ہے کہ مصدر کا 'ن' گرا دیتے ہیں۔ مثلاً دیکھنا کا ماضی دیکھا۔ بھیجنا کا ماضی بھیجا۔ فارسی میں ہر مصدر کا ماضی مصدر کے 'ن' کو گرا دینے سے بن جاتا ہے۔ مثلاً دیدن کا ماضی دید، فرستادن کا ماضی فرستاد۔ لہٰذا فرستاد، ماضی مطلق کا صیغہ واحد غائب بن گیا۔ باقی پانچ صیغوں میں ضمیر کی علامتیں ند۔ ی۔ ید۔ م۔ یم بڑھانے سے بن جائیں گے جیسا کہ اوپر کی مثالوں میں پہلے صیغے کے بعد یہ علامتیں بڑھائی گئی ہیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کے مصادر سے ماضی مطلق کی گردان کیجیے۔

گُفتن۔ خواندن۔ آوردن۔ خواستن۔ نشستن

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

میں نے اسلم کو انار دیا۔ چپراسی نے گھنٹہ بجایا۔ تم نے فقیر کو پیسہ دیا۔ بلّی نے چوہے کو مارا۔ باورچی نے کھانا پکایا۔ میں ہنسا۔ ہم نے تختی پر لکھا۔ ایک فقیر نے مجھ سے ایک کمبل مانگا۔ تم نے یہ کلہاڑی کس کی دکان سے خریدی۔ اُنہوں نے ہم سے کچھ نہیں پوچھا۔ ہم نے اُن سے جھوٹ نہیں کہا۔ ان لڑکوں نے مدرسہ میں علم حاصل کیا۔ حامد اور محمود اپنے ساتھ اپنی کتابیں لائے۔ باغ میں گئے۔

ہم پشاور سے ایک بندوق لائے ۔

**اشارات:** چپڑاسی ۔ فراش ۔ گھنٹہ بجانا ۔ جرس زدن ۔ بلّی ۔ گربہ ۔ چوہا ۔ موش باورچی ۔ آتش پز ۔ کھانا ۔ طعام ۔ کمبل ۔ گلیم ۔ کلہاڑی ۔ تبر ۔ جھوٹ ۔ دروغ بندوق ۔ تفنگ ۔

## ماضی قریب

(PRESENT PERFECT)

**قاعدہ** = ماضی مطلق + ہ + اَست = فرستادہ اَست

مثال ۔ فرستاد + ہ + اَست

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | اُس نے بھیجا ہے | فرستادہ است |
| | جمع | انہوں نے بھیجا ہے | فرستادہ اند |
| حاضر | واحد | تو نے بھیجا ہے | فرستادۂ |
| | جمع | تم نے بھیجا ہے | فرستادہ اید |
| متکلم | واحد | میں نے بھیجا ہے | فرستادہ اَم |
| | جمع | ہم نے بھیجا ہے | فرستادہ ایم |

**ماضی قریب** | وہ فعل ہے جس سے پاس کا گذرا ہوا زمانہ سمجھا جائے ۔ مثلاً فرستادہ اَست (اُس نے بھیجا ہے)

**قاعدہ** | ماضی مطلق کے بعد "ہ اَست" زیادہ کر دیتے ہیں تو ماضی قریب کا صیغہ واحد غائب بن جاتا ہے اور باقی صیغوں میں اند ۔ اید ۔ ام ۔ ایم زیادہ کر دیتے ہیں ۔ جیسا کہ اوپر کی مثالوں سے آپ سمجھ سکتے ہیں

# مشق

۱- ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) اُو قلم آہنی خریدہ است (۲) ایشاں سگ پرورزدہ اند -(۳) تُو انبہ خوردۂ
(۴) شما اسلم را زدہ اید- (۵) من بر استاسیون رفتہ ام - (۶) ما چیزے نخوردہ ایم
(۷) آیا آفتاب بر آمدہ است (۸) سعید و رشید کجا رفتہ اند (۹) این تفنگ بچند
خریدہ اید (۱۰) این قاشق ہا از کجا گرفتہ اید-

۲- ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) انہوں نے یہ فونٹین پن اسلم کی دکان سے خریدا ہے -(۲) اکبر ملتان سے
بہت سی چیزیں لایا ہے۔ (۳) تونے انعام حاصل کیا ہے (۴) ایک گائے زمین
پر بیٹھی ہے (۵) وہ صبح سویرے سکول جاتا ہے (۶) ابھی نوکر نہیں آیا ہے (۷) وہ
ابھی نہیں جاگے ہیں (۸) تم پانی کہاں سے لائے ہو؟ (۹) تم نے ناشتہ نہیں کیا ہے
(۱۰) انہوں نے بستر لپیٹ دیا ہے - (۱۱) کیا وہ آگئے ہیں (۱۲) وہ کہاں سوئے ہیں
(۱۳) سورج غروب ہو گیا ہے (۱۴) تم نے ناشتہ کر لیا ہے (۱۵) کتنا دن گذر گیا
ہے۔

۳ - ذیل کے مصادر کی فعل ماضی کی گردان کیجیئے -

یاد داشتن - طلبیدن - ساختن - ربُودن - بُردن ۔

**اشارات** : ۱- انبہ- آم، استاسیون - اسٹیشن، تفنگ - بندوق
قاشق - چمچہ -
۲- فونٹین پن- قلم خودنویس ، سکول، مدرسہ - جاگنا - بیدار شدن -
ناشتہ - ناہار- بستر- رختِ خواب - لپیٹنا- تہ کردن - سورج - آفتاب -

# ماضی بعید

(PAST PERFECT)

قاعدہ $\frac{\text{ماضی + ہ + بُود}}{\text{مثال فرستاد + ہ + بُود}}$ = فرستادہ بُود

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | اُس نے بھیجا تھا | فرستادہ بُود |
| | جمع | اُنہوں نے بھیجا تھا | فرستادہ بُودند |
| حاضر | واحد | تو نے بھیجا تھا | فرستادہ بُودی |
| | جمع | تم نے بھیجا تھا | فرستادہ بودید |
| متکلم | واحد | میں نے بھیجا تھا | فرستادہ بُودم |
| | جمع | ہم نے بھیجا تھا | فرستادہ بودیم |

**ماضی بعید** | وہ فعل ہے جس سے دُور کا گذرا ہوا زمانہ سمجھا جائے۔

**قاعدہ** | ماضی مطلق کے صیغہ واحد غائب کے آخر میں آخری حرف کو زبر دے کر اور بُود۔ بودند۔ بُودی۔ بودید۔ بودم۔ بودیم زیادہ کر دیتے ہیں۔ جیسا کہ اوپر فرستاد کے آخر میں "ہ بود" بڑھا کر اور باقی صیغے پُورے کر کے دکھائے گئے ہیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کی عبارت کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) اسلم دیروز بمدرسہ رفتہ بود۔ محمود خواندہ بود۔ (۳) حامد باغ رفتہ بود (۴) ایشاں زرہ خریدہ بودند (۵) باغباں برائے شما چہ آوردہ بود۔ (۶) دستمالِ من کجا بود۔ (۷) من ساعتِ دہ چاشت کردہ بودم (۸) تو دیروز در مدرسہ نبودی۔ (۹) ما مدّت دو ماہ در مری بودیم (۱۰) من ہمراہ برادرِ شما بُودم۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) آج ہماری جماعت کے تمام لڑکے اسٹیشن پہ گئے تھے۔ (۲) پرسوں اسلم مجھے بازار میں ملا تھا۔ (۳) وہ ہمارے گھر آئے تھے۔ (۴) چور نے روپے چرائے تھے۔ (۵) اسلم کچہری کی طرف گیا تھا (۶) ہم ڈاک خانہ گئے تھے (۷) میں نے یہ کتاب محنت سے پڑھی تھی (۸) میں نے بازار سے کتاب خریدی تھی۔ (۹) وہ

کل راولپنڈی سے آیا تھا۔(۱۰) تم کل کہاں گئے تھے (۱۱) میں لاہور گیا تھا۔ (۱۲) تم نے رات کا کھانا کھایا تھا (۱۳) ہم نے نوکر کو بازار بھیجا تھا۔(۱۴) ہم چچا کے گھر میں تھے۔(۱۵) میں تمہارے ساتھ تھا۔

**اشارات:** ۱۔ ترّہ - سبزی۔ چاشت۔ صبح کا کھانا۔ دیروز۔ کل (گذشتہ) ۲۔ پریروز۔ پرسوں۔ کچہری۔ عدالت۔ ڈاک خانہ۔ پُست خانہ۔ چچا۔ عمو۔

# ماضی شکی

(DOUBTFUL PAST TENSE)

قاعدہ = $\frac{\text{ماضی + ہ + باشد}}{\text{مثال فرستاد + ہ باشد}}$ = فرستادہ باشد

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | اُس نے بھیجا ہوگا | فرستادہ باشد |
| | جمع | اُنہوں نے بھیجا ہوگا | فرستادہ باشند |
| حاضر | واحد | تو نے بھیجا ہوگا | فرستادہ باشی |
| | جمع | تم نے بھیجا ہوگا | فرستادہ باشید |
| متکلم | واحد | میں نے بھیجا ہوگا | فرستادہ باشم |
| | جمع | ہم نے بھیجا ہوگا | فرستادہ باشیم |

**ماضی شکی** | وہ فعل ہے جس میں گذرے ہوئے زمانے میں کام کے ہونے یا کرنے میں شک پایا جائے۔

**قاعدہ** | ماضی مطلق کے صیغہ واحد غائب کے آخر میں حرف کو زبر دے کر ہ اور باشد۔ باشند۔ باشی۔ باشید۔ باشم۔ باشیم زیادہ کر دیتے ہیں۔ مثلاً اُوپر

فرستاد کے آخر میں باشد کر کے باقی صیغوں میں یہ ضمیریں زیادہ کی گئی ہیں

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) جعفر قلم تراشیدہ باشد (۲) محمود درس خواندہ باشد (۳) احمد گربہ را دیدہ باشد (۴) اسلم دا کرم بمدرسہ رفتہ باشد (۵) شما قلم فروختہ باشید (۶) من سگ پروردہ باشم۔ (۷) ما بچگان را آموختہ باشیم (۸) او آمدہ باشیم (۹) کسے دروغ گفتہ باشد (۱۰) من این حرف باو ہرگز نہ گفتہ باشم۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں

(۱) عورتوں نے کھانا پکایا ہوگا (۲) ہم ریل پر سوار ہوئے ہونگے (۳) تم نے میوے کھائے ہوں گے (۴) محمود کا نوکر آج آیا ہوگا (۵) تم کتاب لینا بھول گئے ہوگے۔ ہم نے دیکھا ہوگا (۷) تو نے سچ بولا ہوگا۔ (۸) میں ڈاکخانہ گیا ہوں گا۔ (۹) وہ آئینہ تم نے توڑا ہوگا (۱۰) نوکر ابھی گھوڑا گاڑی نہ لایا ہوگا (۱۱) یہ گھوڑا کون لایا ہوگا (۱۲) تم نے ٹکٹ خرید لیا ہوگا (۱۳) یہ بات اُس نے ہرگز نہ کہی ہوگی (۱۴) گاڑی روانہ ہو گئی ہوگی (۱۵) انہوں نے نوکر کو سٹیشن بھیجا ہوگا۔

**اشارات**: ریل۔ ٹرن، آج۔ امروز۔ گھوڑا گاڑی کالسکہ۔ ٹکٹ۔ بلیت، روانہ ہونا۔ حرکت کردن۔

# ماضی استمراری یا ناتمام

(PAST CONTINUOUS)

قاعدہ: می + ماضی = می فرستاد

مثال: می + فرستاد

| | | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | وہ بھیجتا تھا | می فرستاد |
| | جمع | وہ بھیجتے تھے | می فرستادند |

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| حاضر | واحد | تو بھیجتا تھا | می فرستادی |
| | جمع | تم بھیجتے تھے | می فرستادید |
| متکلم | واحد | میں بھیجتا تھا | می فرستادم |
| | جمع | ہم بھیجتے تھے | می فرستادیم |

**ماضی استمراری** وہ فعل ہے جس سے گذرے ہوئے زمانے میں کسی کام کا برابر یا ہمیشہ کرتا رہنا سمجھا جائے۔

**قاعدہ** ماضی مطلق کی پوری گردان سے پہلے "می" یا "ہمی" بڑھا دیتے ہیں جیساکہ اوپر کی مثالوں سے ظاہر ہے۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) او بر کاغذی نوشت (۲) ایشاں نان می خوردند (۳) تو حرف ہمی زدی (۴) شما کتاب ہمی خواندید (۵) من آب ہمی نوشیدم (۶) ما تقریر می کردیم (۷) زلزلہ ہر سال می آمد (۸) مرغ در ہوا می پرد۔ (۹) درویش چہ می کرد (۱۰) چہ می گفتی۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) لڑکے سڑک پر کھیلتے تھے (۲) بلی چوہے کے پیچھے دوڑتی تھی (۳) ہم گرمیوں میں مری جاتے تھے (۴) ہم سردی میں گرم کپڑے پہنتے تھے (۵) صبح کے وقت پرندے چہچہاتے تھے (۶) رات کو تمہارے کمرے میں دو آدمی باتیں کرتے تھے (۷) ہم روزانہ صبح کو ٹھنڈے پانی سے نہاتے تھے۔ (۸) میں خط لکھتا تھا اور تم دیکھ رہے تھے (۹) ہم سچ کہہ رہے تھے (۱۰) میں اُس کا مذاق نہیں اُڑا رہا تھا (۱۱) بچے گلی میں کیا ڈھونڈ رہے تھے

(۱۲) لڑکا کتاب پڑھتا تھا (۱۳) کل میں کھانا کھاتا تھا (۱۴) ایک فقیر بازار میں بھیک مانگتا تھا (۱۵) ایک دانا آدمی اپنے بیٹوں کو نصیحت کرتا تھا۔

**اشارات**: ٹھنڈا پانی۔ آب سرد، مذاق اڑانا۔ ریشخند کردن (یا) خندہ زدن۔ بھیک مانگنا۔ گدائی کردن۔

# ماضی تمنّائی

(CONDITIONAL PAST TENSE)

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | وہ بھیجتا | فرستادے |
| | جمع | وہ بھیجتے | فرستادندے |
| متکلم | واحد | میں بھیجتا | فرستادمے |

**ماضی تمنّائی** | وہ فعل جس سے گذرے ہوئے زمانے میں کسی کام کے کرنے یا ہونے کی آرزو یا خواہش سمجھی جائے۔

**قاعدہ** | کسی ماضی مطلق کے صیغہ واحد غائب، جمع غائب اور واحد متکلم کے آخر میں یائے مجہول (ے) زیادہ کر دیتے ہیں جیسا کہ اوپر بتایا گیا ہے۔

**ھدایت** | ماضی استمراری کے صیغہ ماضی تمنّائی کے معنی میں اور ماضی تمنّائی کے صیغے ماضی استمراری کے معنی میں بھی استعمال ہوتے ہیں۔ مثلاً۔ حامد ہر روز پیش من آمدے (مے آمد) اگر تو کارے کردی خوب مے بُود۔ یعنی اگر تو کام کرتا تو اچھا ہوتا وغیرہ۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) کاش احمد بباغ رفتے (۲) کاش کہ حامد و محمود ایں جا آمدندے۔

(۳) کاش کہ من عالم شُدے (۴) اگر ایشاں محنت کردندے کامیاب گشتندے۔
(۵) اگر من دوا خوردمے صحت یافتمے (۶) کاش کہ اسلم بمدرسہ رفتے (۷) کاش کہ ما ہمہ می رفتیم (۸) کاش پدر و مادرے من آمدندے (۹) اگر گدایاں را قناعت بودے رسمِ سوال از جہاں برخاستے (۱۰) اگر او چنیں نہ کردے پشیماں نہ شدے۔

۲ - ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں -

(۱) اگر میں محنت کرتا تو انعام پاتا۔ (۲) اگر تم میری مدد نہ کرتے تو میں تباہ ہو جاتا۔ (۳) اگر محمود بہت نہ کھاتا تو ہرگز بیمار نہ ہوتا۔ (۴) کاش ہماری جماعت کے سب لڑکے پاس ہو جاتے (۵) اگر تم مجھے بلاتے تو میں ضرور تمہارے ساتھ کھیلتا۔ (۶) کاش میں سیر کے لیے تمہارے ساتھ چلتا۔ (۷) کاش وہ عقلمند ہوتا (۸) کاش وہ ایماندار ہوتے (۹) اگر میں جانتا تو اُن سے کہہ دیتا (۱۰) اگر میں بیمار نہ ہوتا تو مدرسے آتا (۱۱) اگر تم پوچھتے تو ہم بتا دیتے (۱۲) کاش میں وہاں نہ پہنچتا (۱۳) کاش تم اس لنگڑے کو ایک پیسہ دیتے (۱۴) اگر میں آتا تو کھانا کھاتا۔

**اشارات** : لنگڑا - لنگ - اپاہج - بے دست و پا۔

---

# فعل مستقبل

(FUTURE INDEFINITE)

قاعدہ - خواہد + ماضی = خواہد فرستاد

مثال:- خواہد + فرستاد

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | وہ بھیجے گا | خواہد فرستاد |
| | جمع | وہ بھیجیں گے | خواہند فرستاد |
| حاضر | واحد | تو بھیجے گا | خواہی فرستاد |
| | جمع | تم بھیجو گے | خواہید فرستاد |

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| متکلّم | واحد | میں بھیجوں گا | خواہم فرستاد |
| | جمع | ہم بھیجیں گے | خواہیم فرستاد |

**فعل مستقبل** | وہ فعل ہے جس سے آنے والا زمانہ سمجھا جائے۔

**قاعدہ** | ماضی مطلق کے صیغہ واحد غائب کے شروع میں خواہد۔ خواہند۔ خواہی خواہید۔ خواہم۔ خواہیم لگانے سے فعل مستقبل بن جاتا ہے۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) مرغ خواہد پرید (۲) باراں خواہد بارید (۳) غنچہ خواہد شگفت (۴) حامد امروز بلاہور خواہد رفت۔ (۵) ایشاں بر بام خواہند خفت (۶) تو بر لوحِ حجر خواہی نوشت (۷) شما بر صندلی خواہید نشست (۸) من بمدرسہ خواہم رفتم (۹) ایشاں چہ خواہند خرید (۱۰) فردا صبح بہ پشاور خواہد رفت۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) ریل گاڑی آج دوپہر کو مردان کے سٹیشن پہ پہنچے گی (۲) وہ رات کے وقت سڑک پر ٹہلیں گے (۳) تم لاہور کب جاؤ گے (۴) کل صبح وہ دونوں کہاں جائیں گے (۵) کل گاڑی رات کے بجے روانہ ہوگی؟ (۶) آپ روٹی کھائیں گے (۷) میں گرمیوں کی چھٹی میں مری جاؤں گا۔ (۸) ہم کھیلیں گے (۹) تم باغ کی سیر کرو گے (۱۰) آپ چائے پئیں گے (۱۱) آج مینہ برسے گا (۱۲) وہ ہمیشہ سچ بولے گا (۱۳) کیا وہ مدرسہ جائے گا۔ (۱۴) آج مدرسہ میں چھٹی ہوگی (۱۵) کل سے امتحان شروع ہو جائے گا۔

**اشارات**: لوحِ حجر۔ سلیٹ، صندلی۔ کرسی۔ بام۔ چھت۔ باراں بلرش۔

# مضارع

(THE AORIST)

قاعدہ   مضارع / فرستد = فرستد

مثال:۔ فرستد

| | | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | وہ بھیجے | فرستد |
| | جمع | وہ بھیجیں | فرستند |
| حاضر | واحد | تُو بھیجے | فرستی |
| | جمع | تم بھیجو | فرستید |
| متکلم | واحد | میں بھیجوں | فرستم |
| | جمع | ہم بھیجیں | فرستیم |

**فعل مضارع** وہ فعل ہے جس سے حال اور مستقبل دونوں زمانے سمجھے جائیں

**قاعدہ** اُردو میں مصدر سے مضارع بنانے کا ایک واحد طریقہ ہے اور وہ یہ کہ مصدر کے "نا" کو "ے" سے بدل دیتے ہیں۔ مثلاً دیکھنا سے دیکھے، بھیجنا سے بھیجے۔ مگر فارسی میں مضارع بنانے کا کوئی مستقل طریقہ نہیں ہے مختلف طریقے ہیں اور پھر بھی بہت سے مضارع بے قاعدہ بنتے ہیں۔ اسی لیے زیادہ تر فارسی کے مصدروں کے مضارع یاد کرنے پڑتے ہیں اس کتاب کے مصدر نامہ میں ایک فہرست شامل ہے قارئین کو چاہیئے کہ وہ مصدروں کے ساتھ ان کے مضارع بھی یاد کرلیں۔

## مضارع بنانے کے چند موٹے قاعدے

تاہم مضارع بنانے کا عام قاعدہ یہ ہے کہ مصدر کی علامت "دَن" یا "تن" نکالنے

کے بعد اُس کی جگہ "د" لگادیں اور اُس کے پہلے والے حرف پر زبر لگائیں۔
۱۔ بہت سے مضارع تو اسی طرح بن جاتے ہیں جیسے آوردن سے آورد ، خوردن سے خورد۔ برآوردن سے برآورد وغیرہ
اس کے علاوہ یہ کہ اگر مضارع کی دال سے پہلے ا۔ خ پڑے تو زؔ سے بدل دیں جیسے دوختن سے دوخد کے بجائے دوزد اور انداختن سے انداخد کی بجائے اندازد۔ پرداختن سے پرداخد کی بجائے پردازد وغیرہ۔
۲۔ اگر فؔ پڑے تو بؔ سے بدل دیں جیسے کوفتن سے کوفد۔ کوبد اور بافتن سے بافد۔ بابد، لیکن یافتن سے یافد، یافد ہی رہے گا۔
۳۔ اگر شؔ پڑے تو رؔ سے بدل دیں جیسے کاشتن سے کاشد۔ کارد اپناشتن سے اپناشد۔ اپنارد اور برداشتن سے برداشد۔ بردارد وغیرہ۔
۴۔ اگر یؔ پڑے تو نکال دیں جیسے خریدن سے خرید۔ خرد، دویدن سے دوید۔ دود۔
۵۔ اگر واوؔ پڑے تو الفؔ اور یؔ سے بدل دیں جیسے ربودن سے ربود۔ رباید وغیرہ۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔
(۱) احمد درس خواند (۲) محمود کتاب آورد (۳) جعفر نان خورد (۴) اسلم این اسپ را چہ کند (۵) سعید و رشید بر او سوار شوند (۶) من ہموارہ راست بگویم۔ (۷) شاید ایشان از من بپرسند (۸) اگر او بارود ما ہم بدویم (۹) چہ تدبیر سازم چہ چارہ کنم (۱۰) کجا رویم و کرا بیاریم۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔
(۱) شاید کل بارش نہ ہو (۲) اگر وہ دوڑیں تو میں بھی دوڑوں (۳) میں کہاں جاؤں اور کس کو لاؤں (۴) ہم خط میں کیا لکھیں (۵) سب لڑکے اپنی اپنی جگہ بیٹھ

جائیں اور سبق یاد کریں (۶) نیک وہ ہے جو دنیا میں دل نہ لگائے - (۷) دیوار کے بھی کان ہوتے ہیں (۸) خدا کرے وہ آجائے (۹) جب دوست مہربان ہو تو دشمن کیا کرسکتا ہے - (۱۰) میں بازار میں تجھے کہاں دیکھوں (۱۱) وہ کتاب پڑھتا ہے اور میں قلم بناتا ہوں (۱۲) کھوئی ہوئی سوئی کہاں ڈھونڈیں (۱۳) اگر تو سچ بولے تو پشیماں نہ ہو - (۱۴) بہتر ہے کہ وہ تمہارا راز افشا نہ کرے (۱۵) اگر تم ہمارے گھر آؤ تو میں تمہیں وہ کتاب دوں جو پرسوں تمہارے بھائی نے مجھے دی تھی -

**اشارات :** (۱) ہموارہ - ہمیشہ (۲) سُوئی - سوزن

# فعل حال

(PRESENT INDEFINETE)

**قاعدہ** می + مضارع = می فرستند

مثال: می + فرستند

| | | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | وہ بھیجتا ہے | می فرستد |
| | جمع | وہ بھیجتے ہیں | می فرستند |
| حاضر | واحد | تو بھیجتا ہے | می فرستی |
| | جمع | تم بھیجتے ہو | می فرستید |
| متکلم | واحد | میں بھیجتا ہوں | می فرستم |
| | جمع | ہم بھیجتے ہیں | می فرستیم |

**فعل حال** | وہ فعل ہے جس میں موجودہ زمانہ پایا جائے۔

**قاعدہ** | مضارع کی پوری گردان سے پہلے می یا ہمی زیادہ کر دیتے ہیں جیسا کہ اوپر کی مثالوں سے واضح ہے -

# مشق

۱- ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں

(۱) باران می آید (۲) گل می شگفد (۳) محمود می خندد (۴) او می رود (۵) من می روم (۶) شما می گوید (۷) دندان درد می کند (۸) ماہی در آب شنا می کند (۹) سگ می رود (۱۰) تو در مسجد نماز ادا می کنی

۲- ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں -

(۱) میں کھاتا ہوں (۲) ہم جاتے ہیں (۳) تم سوتے ہو (۴) وہ ٹہلتے ہیں (۵) تو آتا ہے (۶) تو پڑھتا ہے (۷) وہ سکول نہیں جاتا ہے (۸) خدا خطا دیکھتا ہے اور روزی دیتا ہے (۹) تم کیا کرتے ہو (۱۰) وہ یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم غلط کہتے ہیں (۱۱) سچی بات کڑوی ہوتی ہے (۱۲) تو یہ زحمت کیوں اٹھاتا ہے (۱۳) ہم بے بلائے دعوت میں نہیں جا رہے ہیں (۱۴) وہ آرام و راحت کی زندگی بسر کرتے ہیں (۱۵) جب چپڑاسی گھنٹہ بجاتا ہے تو تمام لڑکے دعا کے لیے اکٹھے ہو جاتے ہیں -

---

# فعل امر

(IMPERATIVE)

قاعدہ: مضارع — د ——— کُن (کر)

مثال:- کنند — د

| | | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| حاضر | واحد | تو کر | کُن |
| | جمع | تم کرو | کُنید |

---

**فعل امر** وہ فعل ہے جس سے کسی کام کے کرنے کا حکم سمجھا جائے اور حکم اسی کو دے سکتے ہیں جو سامنے موجود ہو لہٰذا فعل امر میں حاضر کے دو ہی صیغے آتے ہیں اور

اور متکلم کے چاروں صیغوں میں مضارع کے صیغے امر کا کام دیتے ہیں لیکن مضارع کے صیغوں سے جب امر کا کام لیا جاتا ہے تو تاکیدی یا حکم صورت پیدا کرنے کے لیے صیغے سے پہلے "باید" یا "گو کہ" زیادہ کر دیتے ہیں جن کی صورتیں یہ ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| غائب | واحد | وہ بھیجے | گو کہ بفرستد |
| | جمع | وہ بھیجیں | گو کہ بفرستند |
| متکلم | واحد | میں بھیجوں | باید کہ بفرستم |
| | جمع | ہم بھیجیں | باید کہ بفرستیم |

---

نوٹ: امر حاضر پر بالعموم "بائے" زیادہ کر دیتے ہیں جیسے کن سے بکن

**امر حاضر بنانے کا قاعدہ** اوپر کی مثالوں میں امر حاضر مضارع سے پہلے "ب" زیادہ کرنے اور آخر کی "د" الگ کرنے سے بنایا گیا ہے۔ مثلاً مضارع کا صیغہ فرستد تھا ابتدا شروع میں "ب" زیادہ کر کے آخر کی "د" کو الگ کر دیا تو امر حاضر کا صیغہ واحد بفرست بن گیا اور جمع حاضر میں جمع کی علامت "ید" اضافہ کر کے فرستید بنالیا۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) برو (۲) ببیں (۳) ببینید (۴) بگو (۵) بگوئید (۶) بیار (۷) بیایید (۸) برخیز (۹) بخور (۱۰) بخورید (۱۱) سلام کن (۱۲) بادب بنشیں (۱۳) بچہ ہا بیائید (۱۴) کتاب ہائے خود تاں را بیارید (۱۵) بخوانید (۱۶) درس خود را رواں کنید (۱۷) کلاہ بر سر گذارد (۱۸) درست بنشیند (۱۹) نان بر بنید۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) جلد سو (۲) سویرے اٹھو (۳) ہاتھ منہ دھو (۴) کھانا کھاؤ۔

(۵) سکول جاؤ (۶) فقیر کو روٹی دو (۷) ہمیشہ سچ بولو اور خوش رہو (۸) بڑوں کا ادب کرو۔ (۹) اونچی آواز سے پڑھو (۱۰) استاد کو سلام کرو (۱۱) ادب سے بیٹھو (۱۲) خدا کی عبادت کرو (۱۳) اسلم اپنی کتاب کھول اور سبق یاد کر (۱۴) زمین پر آہستہ چل (۱۵) نوکر کو آواز دو (۱۶) بزرگوں کا حکم مانو (۱۷) بچوں سے محبت کرو (۱۸) ہمیشہ نیکی کرو (۱۹) محنت کی عادت ڈالو (۲۰) صبح کا ناشتہ کرو۔

**اشارات** بچے۔ بچہ ہا۔ نوکر خادم، اونچی آواز۔ با آواز بلند۔ صبح کا ناشتہ۔ لقمۃ الصباح (یا) ناہار

## فعل نہی

(PROHIBITIVE)

**قاعدہ**: م + امر حاضر ـــــ مفرست

مثال: م + فرست

| | | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| حاضر | واحد | مت بھیج | مفرست |
| | جمع | مت بھیجو | مفرستید |

**فعل نہی** وہ فعل ہے جس میں کسی کام کے نہ کرنے کا حکم پایا جاتا ہے۔ اور کام نہ کرنے کا حکم بھی اُسی کو دے سکتے ہیں جو سامنے موجود ہو۔ لہٰذا فعل نہی میں بھی حاضر ہی کے دونوں صیغے ہوتے ہیں اور باقی غائب اور متکلم کے چار صیغوں میں مضارع کے صیغوں سے کام لیتے ہیں اور تاکیدی صورت پیدا کرنے کے لیے "گویا کہ" یا "باید" شروع میں زیادہ کر دیتے ہیں جیسا کہ فعل امر میں کیا گیا ہے۔

**ہدایت**: فعل نہی میں "م" کے علاوہ "ن" بھی نفی کی صورت پیدا کرنے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔

# مشق

۱- ذیل کے جملوں کا اُردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) کار مکن (۲) بازی مکن (۳) کاغذ را پارہ مکن (۴) لوح را بر زمین مگذار بار۔ (۵) قلم را مگیر بد (۶) بر دیوار ہائے اطاق منویسید (۷) حرف مزنید (۸) صدا مکنید۔ (۹) بیاض را خراب مکنید (۱۰) کار خود چرا نمی کنی (۱۱) این مکن (۱۲) امروز بمدرسہ مرو۔ (۱۳) بسوئے عدالت مروید (۱۴) کسے را میازارید (۱۵) از جائے خویش حرکت مکن۔

۲- ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) مت بول (۲) شور نہ کر (۳) ساتھی سے جھگڑا نہ کر (۴) دوات کو ٹیڑھا نہ کرو (۵) اپنے کپڑوں کو میلا نہ کرو (۶) جھوٹوں سے مت بولو (۷) قلم خراب نہ کر۔ (۸) آج کا کام کل پہ نہ چھوڑ (۹) کسی کو گالی نہ دو (۱۰) دشمن کو حقیر مت سمجھ (۱۱) دائیں ہاتھ سے ناک صاف نہ کر (۱۲) کسی سے دغا نہ کرو (۱۳) ماں باپ کو مت ستا (۱۴) نیک بنو اور آوارہ مت پھرو (۱۵) بزرگوں کے آگے آگے نہ چلو۔

**اشارات:** میلا کرنا، چرک کردن (یا) کثیف کردن، گالی- دشنام

---

# مصدر آمدن سے فعل کی گردان

**ھدایت:** اب تک گیارہ افعال اور اُن کے بنانے کے قاعدے آپ کو بتا چکے ہیں۔ مزید آسانی کے لیے "آمدن" مصدر سے مکمل گردان کی جاتی ہے۔

## مصدر آمدن آنا آید مضارع

| متکلم جمع | متکلم واحد | حاضر جمع | حاضر واحد | غائب جمع | غائب واحد | افعال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آمدیم<br>ہم آئے | آمدم<br>میں آیا | آمدید<br>تم آئے | آمدی<br>تو آیا | آمدند<br>وہ آئے | آمد<br>وہ آیا | ماضی مطلق |

| افعال | غائب | | حاضر | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
| ماضی قریب | آمده است<br>وہ آیا ہے | آمده اند<br>وہ آئے ہیں | آمده ای<br>تُو آیا ہے | آمده اید<br>تم آئے ہو | آمده ام<br>میں آیا ہوں | آمده ایم<br>ہم آئے ہیں |
| ماضی بعید | آمده بود<br>وہ آیا تھا | آمده بودند<br>وہ آئے تھے | آمده بودی<br>تُو آیا تھا | آمده بودید<br>تم آئے تھے | آمده بودم<br>میں آیا تھا | آمده بودیم<br>ہم آئے تھے |
| ماضی شکّی | آمده باشد<br>وہ آیا ہوگا | آمده باشند<br>وہ آئے ہونگے | آمده باشی<br>تُو آیا ہوگا | آمده باشید<br>تم آئے ہوگے | آمده باشم<br>میں آیا ہوں گا | آمده باشیم<br>ہم آئے ہوں گے |
| ماضی استمراری | می آمد<br>وہ آتا تھا | می آمدند<br>وہ آتے تھے | می آمدی<br>تُو آتا تھا | می آمدید<br>تم آتے تھے | می آمدم<br>میں آتا تھا | می آمدیم<br>ہم آتے تھے |
| ماضی تمنائی | آمدے<br>وہ آتا | آمدندے<br>وہ آتے | می آمدی<br>تُو آتا | می آمدید<br>تم آتے | آمدمے<br>میں آتا | می آمدیم<br>ہم آتے |
| فعل مستقبل | خواہد آمد<br>وہ آئے گا | خواہند آمد<br>وہ آئیں گے | خواہی آمد<br>تُو آئے گا | خواہید آمد<br>تم آؤ گے | خواہم آمد<br>میں آؤں گا | خواہیم آمد<br>ہم آئیں گے |
| فعل مضارع | آید<br>وہ آئے | آیند<br>وہ آئیں | آئی<br>تُو آئے | آئید<br>تم آؤ | آیم<br>میں آؤں | آئیم<br>ہم آئیں |
| فعل حال | مے آید<br>وہ آتا ہے | مے آیند<br>وہ آتے ہیں | مے آئی<br>تُو آتا ہے | مے آئید<br>تم آتے ہو | مے آیم<br>میں آتا ہوں | مے آئیم<br>ہم آتے ہیں |
| فعل امر | باید کہ او آید<br>وہ آئے | باید کہ ایشاں آیند<br>وہ آئیں | بیا<br>تُو آ | بیائید<br>تم آؤ | باید کہ من بیایم<br>میں آؤں | باید کہ ما بیائیم<br>ہم آئیں |
| فعل نہی | باید کہ او نیاید<br>اُسے نہیں آنا چاہیے | باید کہ ایشاں نیایند<br>اُنہیں نہیں آنا چاہیے | مبیا<br>تو مت آ | مبیائید<br>تم مت آؤ | باید کہ من نیایم<br>میں نہ آؤں | باید کہ ما نیائیم<br>ہم نہ آئیں |

# مثبت و منفی

اب تک افعال کے بنانے کے قاعدے اور گردان حالتِ مثبت میں بتائی گئی ہے، جس فعل میں کام کا ہونا پایا جائے وہ حالتِ مثبت کہلاتی ہے۔ نیچے کی مثالیں غور سے پڑھیے۔

| اُردو | | فارسی | |
|---|---|---|---|
| مثبت | منفی | مثبت | منفی |
| وہ آیا ہے | وہ نہیں آیا ہے | آمدہ است | نیامدہ است |
| وہ آیا تھا | وہ نہیں آیا تھا | آمدہ بُود | نیامدہ بُود |

**فعلِ مثبت** (AFFIRMATIVE VERB) وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا ہونا ظاہر ہو۔ اوپر کی مثالوں میں آمدہ۔ آمدہ است۔ آمدہ بود۔ فعلِ مثبت کی مثالیں ہیں۔ کیونکہ ان میں کام کا ہونا پایا جاتا ہے۔

**فعلِ منفی** (NEGATIVE VERB) وہ فعل ہے جس سے کسی کام کا نہ ہونا ظاہر ہو۔ اوپر کی مثالوں میں نیامد، نیامدہ است، نیامدہ بود فعلِ منفی کی مثالیں ہیں کیونکہ ان میں کام کا نہ ہونا پایا جاتا ہے۔

**فعلِ نہی اور فعلِ منفی کا فرق** فعلِ نہی میں کام کے نہ کرنے کا حکم پایا جاتا ہے۔ مثلاً مگو، مکن۔ لیکن منفی میں کام نہ ہونا پایا جاتا ہے۔ مثلاً نیامدہ است۔ نیامدہ باشد۔

مزید آسانی اور سمجھنے کے لیے تمام افعال کی مصدر آمدن سے فعلِ منفی کی گردان ذیل میں درج کی جاتی ہے۔

**ہدایت**:۔ فعلِ امر ہمیشہ مثبت اور فعلِ نہی ہمیشہ منفی ہوتا ہے۔

**قاعدہ**:۔ مثبت کی گردان کے ہر فعل کے صیغے سے پہلے "ن" زیادہ کرد۔ یتے ہیں۔

| افعال | غائب | | حاضر | | متکلم | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
| ماضی مطلق | نیامد | نیامدند | نیامدی | نیامدید | نیامدم | نیامدیم |
| ماضی قریب | نیامدہ است | نیامدہ اند | نیامدہ ای | نیامدہ اید | نیامدہ ام | نیامدہ ایم |
| ماضی بعید | نیامدہ بود | نیامدہ بودند | نیامدہ بودی | نیامدہ بودید | نیامدہ بودم | نیامدہ بودیم |
| ماضی شکی | نیامدہ باشد | نیامدہ باشند | نیامدہ باشی | نیامدہ باشید | نیامدہ باشم | نیامدہ باشیم |
| ماضی استمراری | نمے آمد | نمے آمدند | نمے آمدی | نمے آمدید | نمے آمدم | نمے آمدیم |
| ماضی تمنائی | نیامدے | نیامدندے | × | × | نیامدمے | × |
| فعل مستقبل | نخواہد آمد | نخواہند آمد | نخواہی آمد | نخواہید آمد | نخواہم آمد | نخواہیم آمد |
| فعل مضارع | نیاید | نیایند | نیائی | نیائید | نیائم | نیائیم |
| فعل حال | نمے آید | نمے آیند | نمے آئی | نمے آئید | نمے آیم | نمے آئیم |
| فعل امر | × | × | بیا | بیائید | × | × |
| فعل نہی | × | × | میا | میائید | × | × |

# معروف اور مجہول

(ACTIVE) (PASSIVE)

| اردو | فارسی |
|---|---|
| وہ لایا | او آوردہ شد |
| کہا | گفت |
| کہا گیا | گفتہ شد |

اوپر کی مثالوں میں وہ لایا، کہا معروف کی مثالیں ہیں جن کا فارسی میں ترجمہ او آوردہ اور گفت ہے۔

وہ لایا گیا اور کہا گیا یہ مثالیں فعل مجہول کی ہیں

**فعل معروف** | وہ فعل متعدی جس کا فاعل معلوم ہو۔

**فعل مجہول** | وہ فعل متعدی جس کا فاعل معلوم نہ ہو۔

**تنبیہ**:۔ اب تک آپ کو فعل معروف ہی کی گردان اور افعال بنانے کے قاعدے بتائے گئے ہیں پچھلے اسباق میں تمام افعال فعل معروف ہی ہیں۔

فعل مجہول بنانے کا آسان قاعدہ یہ ہے کہ پہلے مصدر معروف کا مصدر مجہول بنالیا جائے اور مصدر مجہول اس طرح بنتا ہے کہ مصدر معروف کا ماضی مطلق بنا کر اس کے آگے "ہ" لگا کر مصدر "شدن" کا اضافہ کر دیا جائے، جیسے کردن مصدر معروف کا مصدر مجہول کردہ شدن ہوا۔ اب اس مصدر مجہول سے جو فعل بنایا جائے گا وہ فعل مجہول ہوگا۔ کردہ شد۔ ماضی مطلق۔ کردہ شدہ است۔ ماضی قریب۔ کردہ شدہ بود۔ ماضی بعید وغیرہ

بس اس بات کا خیال رکھنا چاہیئے کہ ماضی استمراری اور فعل حال میں می کردہ شد اور می کردہ شد کی جگہ زیادہ تر کردہ می شد اور کردہ می شود۔ اور مستقبل میں خواہد کردہ شد کی جگہ کردہ خواہد شد استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ مندرجہ ذیل گردان سے ظاہر ہے۔ آپ اسے ذہن نشین کرلیں۔

| فعل | قاعدہ | صیغہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۱۔ ماضی مطلق مجہول۔ | ماضی + ہ + شد / فرستاد + ہ + شد = | فرستادہ شد | بھیجا گیا |
| ۲۔ ماضی قریب مجہول۔ | ماضی + ہ + شدہ است / فرستاد + ہ + شدہ است = | فرستادہ شدہ است | بھیجا گیا ہے |
| ۳۔ ماضی بعید مجہول۔ | ماضی + ہ + شدہ بود / فرستاد + ہ + شدہ بود = | فرستادہ شدہ بود | بھیجا گیا تھا |
| ۴۔ ماضی شکی مجہول۔ | ماضی + ہ + شدہ باشد / فرستاد + ہ + شدہ باشد = | فرستادہ شدہ باشد | بھیجا گیا ہوگا |
| ۵۔ ماضی استمراری مجہول۔ | ماضی + ہ + می شد / فرستاد + ہ + می شد = | فرستادہ می شد | بھیجا جاتا تھا |
| ۶۔ ماضی تمنائی مجہول۔ | ماضی + ہ + شدے / فرستاد + ہ + شدے = | فرستادہ شدے | بھیجا جاتا |

۷۔ فعل مستقبل مجہول ۔ $\frac{\text{ماضی + ہ + خواہد شد}}{\text{فرستاد + ہ + خواہد شد}}$ = فرستادہ خواہد شد — بھیجا جائیگا

۸۔ فعل مضارع مجہول ۔ $\frac{\text{ماضی + ہ + شود}}{\text{فرستاد + ہ + شود}}$ = فرستادہ شود — بھیجا جائے

۹۔ فعل حال مجہول ۔ $\frac{\text{ماضی + ہ + می شود}}{\text{فرستاد + ہ + می شود}}$ = فرستادہ می شود — بھیجا جاتا ہے یا بھیجا جارہا ہے

۱۰۔ فعل امر مجہول ۔ $\frac{\text{ماضی + ہ + شو}}{\text{فرستاد + ہ + شو}}$ = فرستادہ شو — بھیجا جا

۱۱۔ فعل نہی مجہول ۔ $\frac{\text{ماضی + ہ + مشو}}{\text{فرستاد + ہ + مشو}}$ = فرستادہ مشو — بھیجا نہ جا

مزید آسانی کے لیے مصدر فرستادن سے فعل مجہول کی مکمل گردان تحریر کی جاتی ہے تاکہ اچھی طرح ذہن نشیں ہوجائے ۔

# فرستادن مصدر معروف سے فعل مجہول کی گردان

## مصدر مجہول فرستادہ شدن

| افعال | غائب واحد | غائب جمع | حاضر واحد | حاضر جمع | متکلم واحد | متکلم جمع |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ماضی مطلق مجہول | فرستادہ شد | فرستادہ شدند | فرستادہ شدی | فرستادہ شدید | فرستادہ شدم | فرستادہ شدیم |
| ماضی قریب مجہول | فرستادہ شدہ است | فرستادہ شدہ اند | فرستادہ شدہ ای | فرستادہ شدہ اید | فرستادہ شدہ ام | فرستادہ شدہ ایم |
| ماضی بعید مجہول | فرستادہ شدہ بود | فرستادہ شدہ بودند | فرستادہ شدہ بودی | فرستادہ شدہ بودید | فرستادہ شدہ بودم | فرستادہ شدہ بودیم |
| ماضی شکی مجہول | فرستادہ شدہ باشد | فرستادہ شدہ باشند | فرستادہ شدہ باشی | فرستادہ شدہ باشید | فرستادہ شدہ باشم | فرستادہ شدہ باشیم |
| ماضی استمراری مجہول | فرستادہ می شد | فرستادہ می شدند | فرستادہ می شدی | فرستادہ می شدید | فرستادہ می شدم | فرستادہ می شدیم |
| ماضی تمنائی مجہول | فرستادہ شدے | فرستادہ شدندے | × | × | فرستادہ شدمے | × |
| فعل مستقبل مجہول | فرستادہ خواہد شد | فرستادہ خواہند شد | فرستادہ خواہی شد | فرستادہ خواہید شد | فرستادہ خواہم شد | فرستادہ خواہیم شد |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فعل مضارع مجہول | فرستادہ شود | فرستادہ شوند | فرستادہ شوی | فرستادہ شوید | فرستادہ شوم | فرستادہ شویم |
| فعل حال مجہول | فرستادہ می شود | فرستادہ می شوند | فرستادہ می شوی | فرستادہ می شوید | فرستادہ می شوم | فرستادہ می شویم |
| فعل امر مجہول | × | × | فرستادہ شو | فرستادہ شوید | × | × |
| فعل نہی مجہول | × | × | فرستادہ مشو | فرستادہ مشوید | × | × |

فعل معروف اور مجہول کا فرق اور ان کے بنانے کا قاعدہ سمجھ لینے کے بعد اب یہ بھی سمجھ لیجیے کہ بعض فعل ایسے ہوتے ہیں جن کے کرنے میں فاعل کو کسی کی ضرورت نہیں ہوتی جیسے وہ آیا۔ اب آنے والے کو آنے کا کام کرنے میں کسی دوسرے کی مدد کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اس کے برخلاف اگر یہ کہا جائے کہ اس نے کھایا تو کھانے والا کھانے کا کام اس وقت تک نہیں کر سکتا جب تک کوئی چیز کھانے کی اسے نہ ملے۔ اسی طرح اس نے مارا میں مارنے والا اس وقت تک مارنے کا کام نہیں کر سکتا جب تک اُسے مار کھانے والا نہ ملے وغیرہ۔

معلوم ہوا کہ پہلے قسم کے فعل کو لازم اور دوسرے قسم کے فعل کو متعدی کہتے ہیں اور دونوں قسم کی تعریف یہ ہوئی۔

کہ وہ فعل جس میں فاعل اپنا کام خود انجام دے لے وہ لازم ہے جیسے وہ آیا، وہ گیا وغیرہ۔ اور وہ فعل جس میں فاعل کو اپنا کام انجام دینے میں کسی دوسری چیز یعنی مفعول کی ضرورت ہو وہ متعدّی کہلاتا ہے۔ جیسے اس نے کھایا، اس نے پڑھا وغیرہ۔

فعل لازم اور متعدّی کی شناخت کے لیے یہ بات یاد رکھیے کہ اُردو میں وہ افعال جن کے فاعل کے ساتھ "نے" علامت فعل آئے وہ عام طور پر "متعدّی ہوتے ہیں جیسے میں نے مارا، میں نے دیکھا وغیرہ۔ اور اگر فاعل کے ساتھ علامت "نے" نہ آئے وہ لازم ہوتے ہیں جیسے میں گیا، میں سویا، میں اُٹھا، میں بیٹھا وغیرہ۔

اس کے بعد یہ بات خود بخود سمجھ میں آسکتی ہے کہ فعل مجہول ہمیشہ فعل متعدی سے آتا ہے۔ فعل لازم سے فعل متعدی نہیں بن سکتا کیونکہ فعل مجہول میں تو فاعل مخفی یا مجہول یعنی نامعلوم ہوتا ہے اور اس میں مفعول کے بارے میں بتایا جاتا ہے اور فعل لازم میں

مفعول ہوتا ہی نہیں۔ اس لیے فعل لازم کا فعل مجہول کیسے بن سکتا ہے مثلاً آنا فعل لازم ہے اگر اس کا مجہول بنایا جائے تو آیا گیا یا اٹھنا سے اٹھایا گیا وغیرہ بے معنی فعل ہو جاتے ہیں ہاں اگر لایا گیا یا اٹھایا گیا کہا جائے تو ٹھیک ہے۔
اچھی طرح سمجھ لیں اور اس کے بعد اس کو حل کر کے ذہن نشین کر لیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) کشتہ شد۔ (۲) دیدہ شدہ است (۳) تراشیدہ شدہ بود۔ (۴) دزدیدہ می شد (۵) خواندہ شدہ باشد۔ (۶) آوردہ شدی۔ (۷) گل چیدہ شدہ افگندہ شد۔ (۸) گرفتہ خواہد (۹) کتاب آوردہ شود (۱۰) طعام خوردہ مے شود (۱۱) چنیں شنیدہ شد (۱۲) ایں میز از کجا آوردہ شدہ بود (۱۳) او در جنگ کشتہ شد (۱۴) آں چیز زود بشما فرستادہ خواہد شد (۱۵) ہما طلبیدہ شدہ اند۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) یہ کیسے بنایا گیا (۲) وہ بلایا گیا ہے (۳) ہم بھیجے جائیں گے (۴) کشمیر کو آزادی دی جائے گی (۵) وہ یہاں لائے جاتے ہیں (۶) چھ ہرن پکڑے گئے۔ (۷) چور پکڑا گیا (۸) انصاف کیا گیا (۹) تیر پھینکا گیا (۱۰) تمہیں قومی اسمبلی میں بلایا گیا ہے۔ (۱۱) تمہارے لیے خوبصورت موٹر سائیکل خریدا گیا ہوگا (۱۲) جب محبوب کی شادی ہوگی تم بلائے جاؤ گے (۱۳) یہ تمام گھوڑے اور بکریاں خریدی جائیں گی (۱۴) کھانا کھانے کے کمرے میں کھلایا جائے گا۔ (۱۵) تمہیں لاہور بھیجا جائے گا۔

---

# افعالِ معاون و افعالِ تاکیدی

(AUXILIARY VERBS)

| فارسی | اردو |
| --- | --- |
| او می تواند رفت | وہ جا سکتے ہیں |

| | اردو | فارسی |
|---|---|---|
| افعال معاون | تم لاہور پہنچ سکتے ہو | شما بلاہور می توانید رسید |
| | کیا اب میں سو سکتا ہوں | آیا کنوں من می توانم خفت |
| | تمہیں کام کرنا چاہیئے | شمارا کار باید کرد |
| افعال تاکیدی | تجھے وہاں نہیں جانا چاہیئے | نباید کہ آنجا بروی (شمارا آنجا نباید رفت) |
| | ہمیں اس جگہ سونا چاہیئے | باید کہ ما این جا بخسپیم |

**افعال معاون** | جو فعل دوسرے فعل کے ساتھ مل کر مدد کرتے ہیں انہیں فعل معاون کہتے ہیں یہ فعل "توانستن" سے بنتا ہے

افعال معاون تواند CAN اور توانست COULD ہیں۔

مصدر توانستن سے امر و نہی کے علاوہ سب فعل بن سکتے ہیں۔ مثلاً او می تواند بگوید (وہ کہہ سکتا ہے) او نمی تواند بگوید (وہ نہیں کہہ سکتا) او می توانست بگوید (وہ کہہ سکتا تھا) او نمی توانست بگوید (وہ نہیں کہہ سکتا تھا) توانست بگوید (وہ کہہ سکا)

**افعال تاکیدی** | جو فعل دوسرے فعل کی تاکید کے لیئے آتا ہے، اُسے فعل تاکیدی کہتے ہیں جیسا کہ اوپر کی مثالوں میں بتایا گیا ہے

شمارا کار باید کرد۔ یہ فعل مصدر "بایستن" سے بنتا ہے۔

افعال تاکیدی۔ باید MUST اور بایست SHOULD ہیں۔

باید۔ نباید، می باید، بایست۔ نبایست۔ می بایست۔ نمی بایست افعال تاکیدی ہیں جو عام طور سے استعمال کیئے جاتے ہیں۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں

(۱) امروز احمد محمود می توانند رفت (۲) شما می توانستید رسید (۳) ما می توانیم نتوانیم که رخصت بگیریم (۴) آیا اکنون من می توانم خفت (۵) نمی توانید که کار بکنید (۶) حالا شما می توانستید رفت (۷) کار خیر باید کرد (۸) او را بایست دید (۹) احمد نمی توانست گفت (۱۰) دزدی نباید کرد (۱۱) شما را درس باید خواند (۱۲) نباید که آنجا بردی (۱۳) باید که ما این جا دراز شدیم (۱۴) ناصر نخواست که خانه بیاید (۱۵) من نمی خواهم که طعام بخورم ۔

۲ ۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں ۔

(۱) میں روٹی کھا سکتا ہوں ۔ (۲) تم فارسی میں بات چیت کر سکتے ہو (۳) اب تم اپنے گھر جا سکتے ہو (۴) ہم یہاں بیٹھ سکتے ہیں (۵) میں جواب دے سکتا تھا ۔ (۶) آپ یہ کتاب دے سکتے ہیں (۷) یہ چھتری خرید سکتے ہو (۸) سانپ بہت تیز دوڑ سکتا ہے (۹) غریبوں کو کھانا کھلانا چاہیئے ۔ (۱۰) تمہیں وہاں نہیں رہنا چاہیئے (۱۱) دنیا میں دل نہیں لگانا چاہیئے (۱۲) سکول کی دیواروں پر نہیں لکھنا چاہیئے (۱۳) لڑکوں کو استاد کے کہنے پر عمل کرنا چاہیئے (۱۴) ہر ایک کام وقت پر کرنا چاہیئے (۱۵) استاد کا حکم ماننا چاہیئے ۔

---

# فعل معطوف

(THE CONJUCTIVE)

سن کر : شنیده ، کھا کر : خُورده

وہ کھانا کھا کر آگیا ، او طعام خورده بیاید ، وہ کام کرکے گیا ، او کار کرده رفت ۔ میں نے خط لکھ کر اُس کو دیا ۔ من نامہ نوشتہ باو دادم ۔

اُوپر کی مثالوں میں فعل کے بعد "ہ" د کی جگہ استعمال ہوتی ہے ۔ فعل کا اصل مطلب یوں تھا اُو طعام خورد و رفت لیکن فعل معطوف بنانے کے لیے "د" کو "ہ" سے بدل دیا تو اُو طعام خورده رفت ہوگیا جس میں معطوف کے معنی پائے جاتے ہیں ۔

**فعلِ معطوف** | وہ فعل ہے جس میں عطف معنی پائے جائیں یہ فعل اصل میں دو فعلوں کا مجموعہ ہوتا ہے اور دونوں طرح استعمال ہوتا ہے لیکن یہ صورت زیادہ سلیس اور عام ہے۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں

(۱) احمد نان خوردہ بمدرسہ رفت (۲) او قلم تراشیدہ نوشت (۳) دانستہ۔ (۴) دیدہ (۵) آمدہ (۶) شنیدہ (۷) افتادہ (۸) صدائے ایشاں شنیدہ ام۔ (۹) من کار کردہ بخفتم۔ (۱۰) تو سبق خواندہ آمدہ بودی۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) وہ کھانا کھا کر بازار گیا (۲) ہم سو کر بازار جائیں گے (۳) میں کام کر کے سو گیا۔ (۴) ہم لاہور جا کر فلم دیکھیں گے (۵) تم کتاب سے دیکھ کر لکھو گے۔ (۶) میں نہا کر کھانا کھاؤں گا (۷) میں سٹیشن جا کر لوٹ آیا۔ (۸) وہ میری آواز سن کر گھر سے باہر آئے۔ (۹) میں والدہ کو دیکھ کر خوش ہوا۔ (۱۰) میں سچ بول کر خوش ہوا۔ (۱۱) میرا کوٹ جھاڑ کر لٹکا دو (۱۲) بیمار دوا پی کر سو گیا (۱۳) احمد انعام حاصل کر کے خوش ہوا۔ (۱۴) اسلم پاس ہو کر خوش ہوا۔ (۱۵) انہوں نے ایک خط لکھ کر مجھے دیا۔

---

# فعلِ متعدی کی قسمیں

احمد نے مارا = احمد کُشت ، سعید نے پانی پیا۔ سعید آب خورد۔ محمود نے پانی پلایا۔ محمود آب خورانید۔

افعال لازم اور متعدی تو آپ اچھی طرح سمجھ چکے ہیں اب یہاں یہ سمجھ لیں کہ فعل متعدی کتنے قسم کے ہوتے ہیں اور وہ کس طرح بنتے ہیں۔ دیکھئے متعدی تین طرح کے ہوتے ہیں۔

**۱۔ متعدی بنفسہٖ** | وہ متعدی جو اصل میں متعدی ہو مثلاً خورد۔ کرد۔ نوشید۔

۲۔ **متعدّی بالواسطہ** | وہ متعدّی جو لازم سے متعدّی بنایا گیا ہو۔ مثلاً دوانید۔ رسانید۔ جو اصل میں دوید۔ رسید تھے۔

۳۔ **متعدّی المتعدی** | وہ متعدّی ہے جو متعدّی سے دوبارہ بنایا گیا ہو۔ مثلاً خورانید جو اصل میں خورد تھا۔

**بنانے کا قاعدہ** جس مصدر کو متعدّی یا متعدّی المتعدّی بنانا ہو اس کے امر حاضر کے آخر "انیدن" زیادہ کر دیں تو وہ مصدر متعدّی یا متعدّی المتعدّی بن جائے گا پھر جو فعل بنانا ہو، قاعدے کے مطابق بنا لیں۔ مثلاً دویدن سے دوانیدن۔ رسیدن سے رسانیدن۔ خوردن سے خورانیدن وغیرہ سے اُو خورانید۔ او رسانیدہ باشد وغیرہ۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا اردو میں ترجمہ کریں۔

(۱) اسلم اسپ دوانید (۲) فراشِ پست خانہ نامہ رسانید (۳) اسلم درویش را طعام خورانید (۴) بچہ را چشانیدہ باشد (۵) احمد محمود را آب چشانید (۶) استاد شاگرد را سخن فہمانید (۷) او اسپ دوانید (۸) من پیام بدو رسانیدم (۹) من او را بخانہ ز بیر سٹر رسانیدم (۱۰) من درویش را طعام خوش مزہ خورانیدم۔

۲۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) ہم نے کھانا کھلایا ہوگا (۲) اس نے بھوکے کو روٹی کھلائی تھی۔ (۳) ہم خط لکھواتے ہیں (۴) تم کپڑے سلواتے ہو (۵) ماں بچے کو سلاتی ہے (۶) تم نے گھوڑا دوڑایا۔ (۷) عورت بچوں کو کپڑے پہناتی ہے (۸) انہوں نے پرندوں کو اڑایا تھا۔ (۹) وہ لڑکا دوسروں کو ہنساتا ہے۔ (۱۰) میں حجام سے بال کٹواؤں گا (۱۱) ہم نے مریض کو دوا پلا دی ہے۔

**اشارات:** بھوکا۔ گرسنہ۔ حجام۔ دلاک۔ بال کٹوانا۔ موی تراشیدن۔

---

# افعالِ رخصتی و افعالِ دعائیہ

| | |
|---|---|
| ۱۔ مجھے جانے دو | بگذارید کہ من بروم |
| ۲۔ اسلم کو سبق پڑھنے دو | بگذارید کہ اسلم سبق بخواند |
| ۳۔ خدا تجھے زیادہ روزی دے۔ | خُدا ترا روزی فراواں دہاد |
| ۴۔ خدا اسے کوئی تکلیف نہ پہنچائے۔ | خُدا اُورا ضررے نہ رساناد |

---

پہلے اور دوسرے جملے میں رخصتی افعال پائے جاتے ہیں اور یہ افعال اردو میں مصدر "دینا" اور فارسی میں مصدر گذاشتن سے بنائے جاتے ہیں۔

**قاعدہ:** فارسی میں مصدر گذاشتن سے جس فعل کا صیغہ بنا ہو بنا کر اس کے بعد "کہ" زیادہ کر دیتے ہیں مثلاً تو نے مجھے روٹی نہیں کھانے دی کا ترجمہ نگذاشتی کہ من نان خورم۔

تیسرے اور چوتھے جملے میں دعائیہ افعال پائے جاتے ہیں۔

**دعائیہ افعال** جن افعال کے معنوں میں دُعا پائی جائے انہیں دُعائیہ افعال کہتے ہیں۔ مثلاً تمہارا گھر آباد ہو۔ خانۂ شما آباد باد۔

**قاعدہ:** مضارع کے آخری حرف سے پہلے "الف" زیادہ کر دیتے ہیں مثلاً دہد سے دہاد۔ کند سے کناد۔ رسانید سے رساناد وغیرہ۔

افعالِ رخصتی کے استعمال کا ایک آسان طریقہ یہ بھی ہے کہ اس کا دادن مصدر سے سیدھا سادا ترجمہ کر دیا جائے۔ مثلاً اوپر کی مثال میں مجھے جانے دو کا ترجمہ مرا رفتن دہید یا اسلم کو سبق پڑھنے دو کا ترجمہ اسلم را سبق خواندن دہید یا اس نے مجھے وہاں نہ جانے دیا کا ترجمہ اومرا آنجا رفتن نہ داد وغیرہ بھی صحیح ہے۔ لیکن اوپر کا طریقہ زیادہ فصیح ہے تاہم ابتدا میں اگر آپ اس طرح بھی ترجمہ کریں تو غلط

نہیں ہے۔

## مشق

۱۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) اس نے مجھے سونے نہ دیا (۲) میں تم کو باہر نہ جانے دوں گا (۳) میں تمہیں نہانے نہ دوں گا (۴) لڑکوں کو آوارہ مت پھرنے دو (۵) کسی کو کمرے میں مت آنے دو (۶) ہم اسے بھاگنے نہیں دیں گے (۷) اسے سیڑھی سے اُترنے دو (۸) مجھے سینما دیکھنے جانے دو (۹) بچوں کو کھیلنے دو (۱۰) اسلم کو سیر کرنے دو۔

(۱) خُدا اس خاندان کو زوال نہ ہو (۲) خدا ہمیں نیک کاموں کی توفیق دے۔ (۳) خدا تمہاری عمر دراز کرے (۴) آپ کا اقبال دن بدن ترقی کرے (۵) خدا تم کو امتحان میں پاس کرے (۶) خدا تمہاری امید بر لائے (۷) خدایا اسلام کی ترقی ہو (۸) خُدایا فلسطین کو آزادی نصیب ہو (۹) خدایا مسلمانوں کو اتحاد کی دولت عطا فرما۔ (۱۰) خُدا دشمن کو ذلیل کرے۔

---

## مصدر لگنا اور چاہنا کے مشتقات کا استعمال

| | |
|---|---|
| ۱۔ وہ رونے لگا | او گریستن گرفت |
| ۲۔ خالد اور طارق سونے لگے | خالد و طارق خفتن گرفتند |
| ۳۔ اکرم جانا چاہتا ہے | اکرم می خواہد کہ برود (یا اکرم رفتن می خواہد) |
| ۴۔ اس کا بھائی پڑھنا چاہتا ہے | برادر اُو می خواہد کہ بخواند) |

---

پہلے دو جملوں میں لگنا مصدر سے لگا اور لگے مشتق جملہ میں استعمال ہوئے ہیں۔ اُردو میں اکثر مصدر کے آخر کے الف کو "ے" سے بدل کر استعمال کرتے ہیں۔ لیکن فارسی میں گرفتن یا آغاز کردن مصدر سے مطلوبہ فعل بنا کر لگا دیتے ہیں۔ مثلاً وہ جانے

لگا ہیں " جانے" کا ترجمہ رفتن اور لگا چونکہ ماضی مطلق ہے لہٰذا آغاز کردن سے آغاز کرد آخر میں زیادہ کر دیا اور وہ جانے لگا کا فارسی میں ترجمہ اُو رفتن آغاز کرد ہُوا یا او رفتن گرفت۔

تیسرے اور چوتھے جملے میں چاہنا مصدر کے افعال استعمال ہوئے ہیں۔ فارسی میں خواستن مصدر سے مطلوبہ فعل بنا کر پہلے لکھیں اور بعد میں "کہ" لگا کر آخر میں مصدر یا ماضی مطلق کی بجائے پہلے فعل کے مطابق مضارع کا صیغہ لگانا چاہیئے۔ مثلاً ہم پانی پینا چاہتے ہیں کا ترجمہ ما می خواہیم کہ آب خوریم ہُوا۔ یا یوں کرو کہ سیدھے سادھے طریقے پر اس کا ترجمہ یوں کرلو کہ من خوردن می خواہم وغیرہ یوں صحیح ہیں۔

## مشق

ا۔ ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں۔

(۱) ہم چائے پینے لگے ہیں (۲) چور بھاگنے لگا ہے (۳) لڑکے کمروں میں جانے لگے ہیں (۴) وہ سکول پڑھنے کے لیے جانے لگا ہے (۵) پرندے درختوں پر بولنے لگے ہیں (۶) میں لکھنے لگا ہوں (۷) تم سننے لگے ہو (۸) وہ جانے لگا ہے (۹) امتحان ہونے لگا ہے (۱۰) سورج نکلنے لگا تھا (۱۱) وہ آنا چاہتا ہے (۱۲) لڑکے باغ میں کھیلنا چاہتے ہیں (۱۳) ہم کپڑے خریدنا چاہتے ہیں (۱۴) وہ آپ سے کچھ کہنا چاہتے ہیں (۱۵) لڑکے سبق دُہرانا چاہتے ہیں (۱۶) میں اسی گاڑی سے جانا چاہتا ہوں۔ (۱۷) لڑکے فٹ بال کھیلنا چاہتے ہیں (۱۸) وہ گھڑی خریدنا چاہتا ہے۔ (۱۹) وہ پڑھنا چاہتا ہے (۲۰) ہم اور وہ سکول میں داخل ہوکر پڑھنا چاہتے ہیں۔

## ایسے افعال جن سے ظاہر ہو کہ ایک امر عنقریب وقوع میں آنے والا ہے

ا۔ اسلم مدرسہ جانے ہی والا ہے - قریب است کہ اسلم بمدرسہ برود

۲- میں یہ کتاب خریدنے ہی والا ہوں — نزدیک بود کہ این کتاب بخرم

**قاعدہ:** جملے کے شروع میں "قریب است، قریب بود" یا "نزدیک است، نزدیک بود" لکھنے کے بعد حرف "کہ" لگاکر جملے کے آخر میں مطلوبہ فعل مضارع استعمال کرنا چاہیئے۔

## مشق

(۱) ہمارا مدرسہ بند ہوا چاہتا تھا (۲) ہم کتابیں خریدا ہی چاہتے تھے۔ (۳) قبرص میں گڑبڑ ہوا چاہتی تھی۔ (۴) کشمیر آزاد ہوا چاہتا تھا (۵) چپڑاسی چھٹی کا گھنٹہ بجایا چاہتا تھا۔ (۶) میں اپنا کام ختم کیا چاہتا ہوں (۷) ہم ابھی لکھا چاہتے ہیں (۸) تم ابھی کہنا چاہتے ہو (۹) اسرائیل پر حملہ ہوا چاہتا ہے۔ (۱۰) مکان خالی ہونے ہی والا ہے۔

---

(CONJUCTIONS)

# ہمیں، ہماں، بمجرد، چنداں کہ، ہماں قدر، اور ہر چند کا استعمال

---

| | |
|---|---|
| ۱- گولی کے لگتے ہی شیر گر جا | ہمیں کہ غلولہ خورد شیر غرید |
| ۲- جونہی میں گھر سے نکلا مینہ برسنے لگا۔ | ہمیں کہ از خانہ برآمدم باراں باریدن گرفت۔ |
| ۳- جس قدر اسے سمجھایا کچھ اثر نہ ہوا | چندانکہ او را فہمانیدم اثرے نشد |
| ۴- جوں جوں میں قریب گیا توں توں وہ تیز دوڑا۔ | چندانکہ من نزدیک شدم او تیز تر دوید۔ |

---

**قاعدہ:** ۱- شروع میں لفظ "ہمیں کہ" لگاکر دونوں فعلوں کو ان کے صیغوں کے ساتھ درج کریں۔ جیسے میرے آتے ہی وہ چلا گیا۔ ہمیں کہ من آمدم اُو روانہ شد۔

۲ - دونوں فعلوں کی جگہ مصدر لائیں اور لفظ "ہماں" کو دونوں جملوں کے آخر میں لگائیں مثلاً میرا آنا تھا کہ اس کا جانا - آمدن من ہماں بود و رفتن او ہماں۔

۳ - شروع میں لفظ "بمجرد" لائیں اور پہلے فعل کی جگہ مصدر لائیں اور مصدر کے "نون" پہ زیر دے کر فقرہ مکمل کریں۔ پھر دوسرا فقرہ بدستور لائیں - مثلاً میرے آتے ہی وہ چلا گیا۔ بمجرد آمدنِ من اُو برفت

۴ - جتنا، جس قدر، جوں جوں کا فارسی میں ترجمہ چنداں کہ ہوتا ہے -

۵ - اتنا، اس قدر کا ترجمہ ہماں قدر ہوتا ہے -

۶ - کبھی کبھی چنداں کہ کی جگہ ہر چند لاتے ہیں -

## مشق

۱ - ذیل کے جملوں کا فارسی میں ترجمہ کریں -

(۱) بلی کے دیکھتے ہی چوہے بھاگ گئے - (۲) سورج کے نکلتے ہی ہمارے کپڑے خشک ہو گئے (۳) جوں ہی کہ میں سٹیشن پر پہنچا گاڑی چل دی (۴) شام ہوتے ہی سب پرندے اپنے اپنے آشیانوں میں چلے گئے (۵) موسم بہار کے آتے ہی پھول کھلنے لگے (۶) استاد کے آتے ہی سب لڑکے چپ ہو گئے (۷) اسکول کھلتے ہی پڑھائی شروع ہو گئی (۸) شیر کے آتے ہی سب کے ہوش اڑ گئے - (۹) جس قدر غریبوں کی مدد کرو گے اتنا ہی خدا خوش ہو گا۔ (۱۰) جوں جوں سردی بڑھتی جاتی تھی کوئلہ مہنگا ہوتا جاتا تھا (۱۱) برے آدمی کے ساتھ جتنی نیکی کرو گے اتنا ہی وہ برائی کرے گا (۱۲) علم کو جتنا خرچ کرو گے اتنا ہی بڑھے گا - (۱۳) جس قدر ہم نے اسے سمجھایا کچھ اثر نہ ہوا - (۱۴) جوں جوں دن چڑھتا گیا ہوا گرم ہوتی گئی (۱۵) جس قدر استاد نے مہربانی کی اتنا ہی وہ مغرور ہو گیا -

**اشارات**: ہوش اڑنا - حواس گم شدن ، کوئلہ - زغال ، دن چڑھنا - روز روشن شدن -

---

# اِسم فاعل ، اِسم مفعول

(ACTIVE PARTICIPAL ، PASSIVE PARTICIPAL)

| | |
|---|---|
| ۱- مارنے والے نے مارا اور چل دیا | زنندہ زد و راہ گیر شد |
| ۲- جھوٹے کو بات یاد نہیں رہتی۔ | دروغ گو را حافظہ نباشد |
| ۳- تمہارا خدمتگار کہاں ہے ؟ | خدمت گارِ شما کجا است |
| ۴- جلی ہوئی روٹی مت کھاؤ | نانِ سوختہ مخورید |
| ۵- گزری ہوئی عمر واپس نہیں آتی | عمر گذشتہ باز نیاید |
| ۶- تمہارا ہاتھ خون میں لتھڑا ہوا ہے | دستِ شما خون آلود است |

---

پہلے ، دوسرے اور تیسرے جملے میں اسم فاعل اور چوتھے ، پانچویں اور چھٹے جملے میں اسم مفعول استعمال کیا گیا ہے ۔

**اسم فاعل** | وہ اسم مشتق ہے جو کام کے کرنے والے کو ظاہر کرے ۔ مثلاً کنندہ (کرنے والا) ۔

**بنانے کا قاعدہ** | ۱- امر کے آخری حرف کو زیر دے کر آخر میں "ندہ" لگا دیتے ہیں ۔ مثلاً کن سے کنندہ ۔ زن سے زنندہ ۔

۲- اگر امر کے آخر میں "الف" یا "واؤ" ہو تو "ندہ" سے پہلے "ی" زیادہ کر دیتے ہیں مثلاً گو سے گوینده - آ سے آینده ۔

۳- اگر امر کا آخری حرف "ی" ہو تو وہ گرا دیتے ہیں مثلاً زی سے زندہ ۔

۴- کبھی امر کے بعد الف زیادہ کرنے سے مثلاً دان سے دانا بین سے بینا

۵- کبھی ایک اسم اور امر ملا کر مثلاً کارکن ۔ آتشیر ۔

۶- کبھی امر کے بعد "ان" زیادہ کرنے سے مثلاً تاب سے تابان ۔

۷- کبھی اسم کے بعد ، گر ، گار ، گین ، ناک ، چی ، ور ، بان ، مند ، ی لگا دیتے

ہیں۔ مثلاً زرگر۔ خدمت گار۔ اندوہ گیں۔ غمناک ۔ توپچی ۔ جانور۔ دربان۔ عقلمند۔ جوہری ۔

۸۔ فارسی میں عربی کے اسم فاعل یعنی وہ الفاظ جو فاعل کے وزن پر ہوں یا وہ الفاظ جن کا پہلا حرف میم پیش والا ہو۔ مثلاً حاکم، عادل، مُحسن۔ مُقبل۔ مستقبل وغیرہ بھی فارسی میں مستعمل ہیں۔

**اسم مفعول** | وہ اسم مشتق ہے جو اس چیز یا آدمی کو ظاہر کرے جس پر فعل واقع ہو مثلاً پختہ (پکا ہوا) اردو میں اسم مفعول کی علامت "ہوا" ہے۔

**بنانے کا قاعدہ** | ۱۔ فارسی مصدر کے نون کے جگہ "ہ" لگا دو۔ مثلاً خوردن سے خوردہ، رفتن سے رفتہ ۔

۲۔ کبھی ایک اسم اور ماضی مطلق ملا کر بناتے ہیں۔ مثلاً خون آلود۔ گرد آلود۔

۳۔ کبھی ایک اسم اور امر ملا کر بناتے ہیں مثلاً ۔ دل پسند۔

۴۔ کبھی ماضی مطلق کے بعد "ار" لگا کر بناتے ہیں مثلاً گرفت سے گرفتار ۔

۵۔ کبھی امر کے بعد "ان" لگا کر بناتے ہیں مثلاً بریاں

**نوٹ** : فاعل اور اسم فاعل اور مفعول اور اسم مفعول کا باہمی فرق یہ ہے کہ فاعل وہ لفظ ہے جو کام کرنے والے یعنی فاعل کا نام بتائے۔ اسی طرح مفعول وہ ہے جس پر کام کا اثر پڑے اور اسم مفعول وہ ہے جو مفعول کو بتائے ۔ خلاصہ یہ ہے کہ فاعل و مفعول ہمیشہ جملہ فعلیہ میں آتے ہیں اور اسم فاعل و مفعول جملہ اسمیہ میں کبھی مبتدا اور کبھی خبر اور متعلق خبر وغیرہ بھی ہو سکتے ہیں ۔

## مشق

(۱) انعام پانے والا لڑکا بہت خوش ہوا۔ (۲) خدا سب کو روزی دینے والا ہے۔ (۳) جھوٹ بولنا بہت بری عادت ہے (۴) تلاش کرنے والا پانے والا ہوتا ہے ۔ (۵) اڑنے والے جانوروں کی دو ٹانگیں اور چرنے والے اور پھاڑ کھانے والے جانوروں کی چار ٹانگیں ہوتی ہیں (۶) زبان کاٹنے والی تلوار سے زیادہ قاتل ہے۔ (۷) ہر دیکھنے والا آنکھوں والا نہیں ہے۔ (۸) سچے کی ہر ایک عزت کرتا ہے (۹) ادب کرنے والا عزت پاتا

ہے۔ (۱۰) کہی ہوئی بات اور کمان سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا (۱۱) نوکر سبزی اٹھائے ہوئے آیا (۱۲) ماسٹر صاحب غصّے سے بھرے ہوئے کمرے میں داخل ہوئے (۱۳) اپنے کئے ہوئے کا علاج کیا؟ (۱۴) سوئے ہوئے کو سویا ہوا کب جگا سکتا ہے (۱۵) نہ کئے ہوئے کام کو کیا ہوا مت سمجھو۔

---

# حاصل مصدر

(VERBAL/ABSTRAC NOUN)

۱۔ سخاوت کرنا شریفوں کا کام ہے ۔ سخاوت کارِ شریفاں است

۲۔ باتوں سے پیاس نہیں بجھتی ۔ از سخن باتشنگی فرو نمی شود

---

وہ اسم جس سے مصدر کی روح یا اس کا لب لباب سمجھ میں آئے۔ حاصل مصدر کہلاتا ہے۔ مثلاً آمد و رفت گفتگو وغیرہ۔

**بنانے کا قاعدہ:** ۱۔ عموماً امر کے آخری حرف کے نیچے زیر دے کر بعد میں "ش" زیادہ کر دیتے ہیں۔ مثلاً کوش سے کوشش

۲۔ کبھی ماضی مطلق اور امر کو ملا کر بناتے ہیں۔ مثلاً گفتگو

۳۔ کبھی ماضی مطلق کے بعد "ار" یا "گی" لگا کر بناتے ہیں مثلاً گفت سے گفتار۔ خواند سے خواندگی۔

۴۔ کبھی دو مختلف ماضی ملا کر۔ مثلاً آمد و رفت

۵۔ کبھی صرف امر ہی۔ مثلاً سوز۔ تپش

۶۔ کبھی دو امر ملا کر مثلاً سوز و ساز

۷۔ کبھی امر کے بعد "ی" لگا کر مثلاً خموش سے خموشی

۸۔ کبھی امر کے بعد "ہ" لگا کر لرز سے لرزہ۔ خند سے خندہ۔

۹۔ کبھی امر کے بعد "اک" لگا کر مثلاً پوش سے پوشاک

۱۰۔ وہ عربی مصدر جن کے آخر میں "ت" آتا ہے۔ مثلاً شرافت۔ صداقت

## مشق

(۱) یہ چال تمہارے لیے مفید نہیں (۲) تمہاری پوشاک میلی ہے (۳) دل کی تڑپ کم نہیں ہوتی (۴) شرافت کاموں سے پہچانی جاتی ہے (۵) آج میری پڑھائی کا آخری دن ہے (۶) آدمی اپنی بول چال سے پہچانا جاتا ہے (۷) سچائی لوگوں میں عزت پانے کا ذریعہ ہے (۸) بزرگوں کی بات پر ہنسی نہ اڑاؤ۔ (۹) میں نے بہت تگ و دو کی لیکن اس کو نہ پکڑ سکا (۱۰) میں تم سے بات چیت کرنا چاہتا ہوں۔

---

# اسم حالیہ

| | |
|---|---|
| ۱۔ سعید ٹہلتا ہوا بازار گیا | سعید خراماں بہ بازار رفت |
| ۲۔ اسلم ہنستا ہوا یہاں آیا | اسلم خنداں ایں جا آمد |

**اسم حالیہ** وہ اسم ہے جو فاعل یا مفعول کی حالت کو ظاہر کرے۔ مثلاً حامد خنداں آمد۔ یہاں خنداں حامد کی حالت کو ظاہر کر رہا ہے کہ وہ کس حالت میں آیا۔

**قاعدہ:** امر کے بعد "اں" لگانے سے بنتا ہے مثلاً خند سے خنداں۔ خرام سے خراماں۔

## مشق

(۱) ٹھہرا ہوا پانی بدبودار ہو جاتا ہے (۲) بہتا ہوا پانی اور ندی کے اِدھر اُدھر اگا ہوا سبزہ عجیب لطف رکھتا ہے (۳) وہ ہنستا ہوا کمرے میں آیا (۴) ہم ٹہلتے ٹہلتے مینار پاکستان پہنچ گئے (۵) وہ دوڑتا دوڑتا ریل تک جا پہنچا (۶) ہم سوتے سوتے کئی اسٹیشن آگے نکل گئے (۷) وہ لڑکا صفوں کو چیرتا ہوا آگے نکل گیا (۸) مچھلی پانی میں تیرتی ہوئی دوسری طرف چلی گئی (۹) وہ ٹہلتے ٹہلتے شالامار باغ پہنچ گئے۔

**اشارات** - چرتا ہُوا - برہم زناں، مچھلی - ماہی، تیرتی ہُوئی - شناوری کناں

# حروفِ استثناء

۱۔ احمد کے سوا سب چلے گئے۔ ہمہ رفتند مگر احمد۔
۲۔ احمد کے سوا کوئی نہیں گیا۔ سوائے احمد کسے نہ رفت
۳۔ احمد کے سوا کوئی نہ رہا۔ بجز احمد کسے نماند

**حروفِ استثنا** | وہ حروف ہیں جو دو لفظوں کو ایک دوسرے سے جُدا کریں
**مُستثنیٰ** | جو جُدا کیا جائے اُسے کہتے ہیں۔
**مُستثنیٰ منہ** | جس سے جدا کیا جائے۔ مثلاً ہمہ رفتند الاّ احمد میں ہمہ مُستثنیٰ منہ
الاّ حرف استثنا اور احمد مُستثنیٰ ہے۔

حروف استثنا یہ ہیں۔
الاّ، مگر، سوا، ما سوا، ورا، ماورا، جز، بجز۔

## مشق

۱۔ اسلم کے سوا سب لڑکے کھانا کھانے چلے گئے (۲) فرید کے سوا سب لڑکے سکول کو گئے (۳) باغ میں آموں کے سوا کچھ بھی نہیں (۴) میرے علاوہ گھر کے سب آدمی برات میں گئے تھے (۵) اس ہفتے میں اتوار کے علاوہ اور کوئی چھٹی نہیں (۶) دنیا میں خدا کے سوا میرا کوئی مددگار نہیں (۷) محبوب خان کے سب بھائی کرکٹ کھیلیں گے (۸) سب دریا پہ نہانے جائیں گے مگر میں (۹) نعیم ضرورت کے بغیر کبھی گھر سے باہر نہیں نکلتا (۱۰) سلیم کے سوا سب لڑکوں کا سبق یاد تھا (۱۱) محنت نہ کرنے والے لڑکوں کے سوا سب لڑکے امتحان میں پاس ہو گئے (۱۲) یہ کام بجز تمہارے کوئی نہیں کر سکتا (۱۳) ان کے سوا ہمارا کوئی نہیں (۱۴) خالد کے سوا سب نے کھانا کھایا (۱۵) سب نے جلسہ میں شرکت کی مگر ہم نہیں گئے۔

**اشارات** : آم : انبہ، برات : جلوس عروس، کرکٹ : گوئی چوگان

# مصدر نامہ

## الف

| مصدر | معانی | مضارع | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|
| آراستن، آرائیدن | سنوارنا، سجانا | آراید | آرایش، آراستگی |
| آرامیدن | آرام کرنا | آرامد | آرام |
| آسودن | آرام پانا | آساید | آسایش، آسودگی |
| آزمودن | آزمانا | آزماید | آزمایش |
| آزردن | رنجیدہ کرنا یا ہونا | آزارد | آزار۔ آزردگی۔ |
| آشفتن، آشوبیدن | پریشان کرنا یا ہونا | آشوبد | آشوب، آشفتگی |
| آشامیدن | پینا | آشامد | آشام |
| آغازیدن | آغاز کرنا | آغازد | آغاز |
| آفریدن | پیدا کرنا | آفرید | آفرینش |
| افراختن | بلند کرنا | افرازد | |
| آمرزیدن | بخشنا، معاف کرنا | آمرزد | آمرزش |
| آموختن | سیکھنا، سکھانا | آموزد | آموزش |
| آمیختن، آمیزیدن | ملنا۔ ملانا | آمیزد | آمیزش |
| افگندن | ڈالنا | افگند | افگندگی |
| آگاہیدن | آگاہ کرنا، خبردار کرنا | آگاہد | آگاہی، آگہی |
| آگندن | بھرنا۔ | آگند | آگندگی |
| آویختن | لٹکنا، لٹکانا۔ | آویزد | آویزش |
| آمدن | آنا | آید | آمد |

| مصدر | معانی | مضارع | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|
| آلودن، آلائیدن | آلودہ کرنا یا ہونا | آلاید | آلائش |
| آماسیدن | سُوجنا، پھولنا، ورم کرنا | آماسد | آماس |
| آوردن | لانا | آورد | آورد |
| آروغیدن | ڈکار لینا | آروغد | آروغ |
| ایستادن | کھڑا ہونا | ایستد | ایستادگی |
| انگیختن | اُبھارنا۔ بھڑکانا۔ مشتعل کرنا | انگیزد | انگیخت، انگیزش |
| انگاشتن، انگاردن | سوچنا، خیال کرنا، جاننا | انگارد | انگارش |
| اندیشیدن | فکر کرنا، ڈرنا | اندیشد | اندیشہ |
| افتادن | گرنا | افتد | افتاد، افتادگی |
| افروختن | روشن کرنا | افروزد | |
| افزودن، فزودن | بڑھانا۔ زیادہ کرنا | افزاید | افزائش |
| افسُردن | ٹھٹھرنا، مُرجھانا | افسرد | افسُردگی |
| افشردن، افشاردن | نچوڑنا | افشارد | افشار |
| افشاندن | جھڑکنا، جھاڑنا | افشاند | افشان |
| ارزیدن | قیمت پانا | ارزد | ارزش |
| انجامیدن | تمام ہونا | انجامد | انجام |
| انداختن | ڈالنا، گرانا، پھینکنا | اندازد | اندازہ، انداز |
| اندوختن | جمع کرنا | اندوزد | |
| آہیختن | تلوار کھینچنا | آہیزد | |
| آمودن | بھرنا | آماید | |
| انباشتن، انباردن | بھرنا، ڈھیر لگانا، جمع کرنا | انبارد | انبار |
| اندودن | ملمع کرنا۔ لیپنا | انداید | |

